# مضامینِ شرر

یعنی

## مولانا مولوی محمد عبدالحلیم صاحب شرر لکھنوی

مدظلہ العالی

کے تمام شاعرانہ و عاشقانہ، محققانہ و فلسفیانہ، تاریخی و جغرافی، علمی و ادبی مضامین، دنیا کے مشہور اکابر اور نامور خاتونوں کے سوانح عمری اور کل متفرق تحریریں جن کی فاضل محقق موصوف نے از سرِ نو نظرِ ثانی فرمائی ہے

جنھیں

سید مبارک علی شاہ گیلانی مولوی فاضل مزنگ لاہور نے چھپوایا

# اِنَّ مِنَ الْبَیَانِ لَسِحْرًا

## ناموَر خاتونوں کی

# سوانحِ عُمری

جن کی فاضل و محقق مصنف نے از سرِ نو نظرِ ثانی فرمائی ہے

جنہیں

سید مبارک علی شاہ گیلانی مولوی فاضل مزنگ لاہور

نے

مرکنٹائل پریس لاہور میں چھپوایا

ملنے کا پتہ ـ ایس عبدالرشید اینڈ برادر تاجران کتب لوہاری دروازہ لاہور

بار اول ۱۰۰۰

قیمت

مرکنٹائل پریس لاہور میں باہتمام لالہ دیوان چند پرنٹر چھپے

# فہرست مضامین شرر

## جلد سوم

## سیر نسواں - حصہ اول




دیگر مصنفین کی کتابیں ملنے کا پتہ

ایس عبد الرشید اینڈ برادرز تاجران کتب لوہاری دروازہ لاہور

# فہرست مطبوعات ایس عبدالرشید اینڈ برادرز

## (تاجران کتب اندرون لوہاری دروازہ لاہور)

## تصنیفات خان احمد حسین خان

صاحب چیف ایڈیٹر شباب اردو لاہور

**سیرۃ احمدی** } حضور سرور عالم کے حالات ہیں یہ کتاب علامہ شبلی کی سیرت کے بعد مانی گئی ہے۔ قیمت قسم اعلےٰ (تین روپے) قیمت قسم دوم دو روپے .. .. (عہ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسرت قیمت ... | عہ | گیتی آرا قیمت | ۱۲ر |
| شمع سحر ..... | ۱۲ر | گلبدن .. .. | ۱۲ر |
| سرخ حرف ..... | ۱۲ر | مکافات عمل ..... | ۱۲ر |
| اسرار امرت سر | ۹ر | ابلیس و جمیلہ ... | ۱۲ر |
| پری بانو ...... | ۱۲ر | واہ قیمت ..... | عہ |
| وہ عورت جس نے کہہ کے دکھایا قیمت | | | ۱۲ر |
| نظیر بیگم قیمت ... | عہ | سوز قیمت ... | عہ |
| آپ بیتی ... ... | ۱۲ر | آہ ......... | عہ |
| نازنین مہ جبین ... | ۹ر | آئینہ روزگار ... | عہ |
| پارۂ دل ... .. | ۱۲ر | درد ....... | عہ |
| کوہ شملہ ..... | ۸ر | سادھو کی کرتوت | ۸ر |

## مولانا محمد عبدالحلیم صاحب شرر لکھنوی کے

وہ مضامین جو دلچسپ دلکش اور بے نظیر ہیں

مضامین شرر یعنی عاشقانہ و شاعرانہ حصہ اول (عہ) حصہ دوم قیمت (عہ) حصہ سوم قیمت ... (عہ)
تاریخی و جغرافی مضامین حصہ اول قیمت ... (عہ) حصہ دوم قیمت (عہ) حصہ سوم قیمت . (عہ)
سیر رجال مشہور اکابر کے حالات قیمت (عہ)
نامور خاتونوں کے سوانح عمری قیمت حصہ اول ایک روپیہ دس آنے (عہ) حصہ دوم قیمت (عہ)
جلد دلگداز ۱۸۸۷ء قیمت صرف ..... (عہ)
جلد دلگداز ۱۸۸۹ء قیمت صرف ... (عہ)

## تصنیفات مہاشہ سدرشن صاحب

| | | | |
|---|---|---|---|
| صبح وطن قیمت | عہ | بنگال بیتی حصہ اول | عہ |
| بے گناہ مجرم ... | عہ | ״ ״ حصہ دوم | ۱۲ر |
| عورت کی محبت | عہ | من کی موج ..... | ۱۲ر |
| وجے سنگھہ ... | عہ | سدا بہار کے پھول | ۱۲ر |

# نہایت عجیب و غریب مفرق لاثانی قابل دید نادر کتابیں

**مختصر تاریخ اسلامی** } مسلمان لڑکوں خاصکر لڑکیوں کے لئے اپنے آباؤ اجداد کی اسلامی تاریخ کا بنیادی پتھر قیمت حصہ اول (۸ر) حصہ دوم ۹ر حصہ سوم ۱۰ر حصہ چہارم (عہ) *

**سیرۃ النعمان** } مصنفہ علامہ شبلی نعمانی رح مرحوم جیسی یہ کتاب علامہ مرحوم نے اعلےٰ درجہ کی تصنیف فرمائی ہے اور کروڑوں حنفی مذہب مسلمانوں کو امام اعظم اور اُن کے نامور اور ممتاز شاگردوں کے حالات اور مسائل سے آگاہ کیا ہے۔ ویسی نہ رہی تھی کیونکہ مختلف مطابع نے چھاپ کر ایسی ردی کر دی تھی کہ دیکھ کر دماغ پریشان ہوتا تھا۔ ہم نے اس کی نہایت عرقریزی سے صحت کی اور اس پر حاشیہ بھی تحریر کئے۔ اور دو قسم کے کاغذ پر چھپوائی۔ قسم اول دو روپے (عہ) قسم دوم ... ..... (عہ)

**بیاض آزاد** } مشاہیر شعرائے ہند کے کلام کا انتخاب لاجواب (مسلم آزاد مرحوم کا کیا ہوا) نہایت خوشخط شعر تر چھے لکھے ہوئے جلی قلم معلوم ہوتا ہے کہ شنگرف سے لکھی ہوئی۔ کتاب سامنے رکھی ہے۔ مولانا کا فوٹو بھی شامل ہے۔ قیمت صرف ایک روپیہ ..... .. (عہ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مستقبل اسلام .. | عہ | تصویر عبرت .... | ۱۲ر |
| اسپیفو یا مہدی ... | ۶ر | ذکر فتح اندلس ... | ۱۲ر |
| حسنیہ ...... | ۶ر | یوسف پاشا ... | عہ |

**سمرنا کا چاند** } مصنفہ مصور غم مولانا راشد الخیری دہلوی۔ اس کتاب کی مقبولیت اس سے ظاہر ہو سکتی ہے کہ پہلی بار چھپتے ہی اتنی جلد ختم ہوئی۔ کہ چھ ماہ کے اندر اندر دوسری مرتبہ طبع کرانے کی دقت اٹھانی پڑی۔ اب پھر تھوڑی سی جلدیں ہیں جلد طلب فرمایئے قیمت ...... (عہ)

ملنے کا پتہ:۔ ایس۔ عبدالرشید اینڈ برادرز تاجران کتب لوہاری دروازہ لاہور

# مضامینِ شرر جلد سوم

## سیرِ نسوان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

### لیلائے اُخیلیہ

ایک نامی گرامی شہسوار عرب عبداللہ بن الرحال کی بیٹی اور دورِ اوّلینِ اسلام کی ایک نہایت ہی پُراثر اور نازک خیال شاعرہ گذری ہے۔ جو مشہور و مستند شاعرِ عرب توبہ بن حمیر کی پاکدامن و حور خصال معشوقہ تھی۔ مذکورہ لیلیٰ کے اجداد مین معویہ نام ایک شخص گذرے تھے جو گھوڑون کے ایسے شوقین اور اس پایے کے سوار تھے کہ "اخیل" (بڑے گھوڑے باز) مشہور ہو گئے۔ اُن کا یہ لقب اُن کی نسل مین چلا۔ اور آخر لیلیٰ اُس کی وارث ہوئی۔ اور "لیلائے اُخیلیہ" کہلانے لگی۔

ابتدائی حالات مین سوا اس کے کہ جناب معاویہ کے زمانے مین اُس کا نشو و نما ہوا ہمین اور کچھ نہین معلوم ہے۔ توبہ بن حمیر جس وقت اُس کے رخِ زیبا پہ عاشق ہوا ہے اُس وقت تک اس نازنین عرب کے اشعار کو کوئی شہرت نہین حاصل ہوئی تھی۔ بلکہ شک ہے کہ اُس زمانے مین وہ شعر کہتی بھی تھی یا نہین۔ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ توبۂ مذکور کے عشق ہی نے لیلیٰ کو شاعرہ بنایا۔ افسوس یہ بھی نہین معلوم کہ اس عشق کی ابتدا کیونکر ہوئی۔ مگر ہان اُس کے

حالات کے راوی اتنا کہتے ہین کہ توبہ نے اُس کے جمال جہان آرا پر فریفتہ ہونے کے بعد اُس کے باپ کو پیام شادی دیا - عرب لوگون مین رواج تھا کہ لڑکی پر جو کوئی عشق ظاہر کرے اُس کے ساتھ اُس کی شادی ہرگز نہ کرتے تھے - اس رسم نے بہت سے عشاق کو اپنی معشوقۂ نازنین کے فراق مین زندگی بھر تڑپایا ہے - چنانچہ مجنون عامری بھی اسی کی بدولت اپنی معشوقہ لیلاے عامریہ کے وصال سے محروم رہا تھا - توبہ نے جیسے ہی شادی کی خواہش ظاہر کی لیلاے اخیلیہ کے باپ نے قبیلۂ ادرع کے ایک نوجوان کے ساتھ اُس کا عقد کر دیا - اور اب توبہ بن حمیر کا سوا اس کے کہ شب و روز معشوقۂ نازآفرین کے فراق مین تڑپے اور کچھ زور نہ چل سکتا تھا - مگر تاہم اپنے دل کے ہاتھون مجبور و بیتاب ہو کے لیلا کے دیکھنے کو جاتا - اور لیلا کے دل مین اُس کے سچے عشق نے کچھ ایسا لگاؤ پیدا کر دیا تھا کہ وہ بھی اُس سے آکے ضرور مل جاتی - جب یہ حال کھلا تو قبیلے والے بہت ہی بگڑے - دل ازدست دادہ لڑکی کو ڈانٹا ڈپٹا - اور جب اس پر بھی اُن دونون عاشق و معشوق کا ملنا نہ موقوف ہوا تو سلطنت سے فریادی ہوے - اور جناب معاویہ کے سامنے آکے شکایت کی - یہان سے حکم دیا گیا کہ "توبہ اب کبھی لیلیٰ سے نہ ملے - اور اگر اس حکم کے بعد بھی اپنی حرکتون سے باز نہ آئے تو لیلیٰ کے قبیلے والون کو اختیار ہے کہ جب موقع ہاتھ آئے اور اُسے جہان پائین قتل کر ڈالین "

اس حکم سے قبیلے والے جب خوش خوش گھر مین آئے تو لیلیٰ کو فکر ہوئی - اور خاصۃً اس وجہ سے کہ توبہ بن حمیر کو ابھی تک یہ حکم خلافت نہین معلوم تھا - اب یہ لوگ اُس کی تاک مین تھے - اور لیلیٰ نے یہ کیا کہ جس روز اُسے معلوم تھا کہ توبہ آج مجھ سے ملنے کو آئے گا کوئی بہانہ کر کے اپنے قبیلے کی فرودگاہ سے باہر گئی - اور سر راہ اس وضع سے کھڑی ہو گئی کہ بخلاف پیشتر کے چہرے پر نقاب نہ تھی - توبہ آیا اور لیلیٰ کو دور ہی سے اس وضع مین دیکھ کے کہ اپنی عادت کے خلاف آج منہ کھولے ہوے ہے اُلٹے پاؤن واپس چلا گیا - پھر جب اس وادان کے مقام مین پہونچ لیا تو لیلیٰ کے عشق مین ایک قصیدہ کہا جس کا

ایک شعر یہ تھا۔

وکنت اذا ما جئت لیلیٰ تبرقعت فقد رابنی منہا الغداۃ سفورہا[1]

اس طرح خود لیلیٰ نے اُس کی جان بچا دی۔ ورنہ اگر وہ اس حد سے ذرا بھی آگے بڑھتا تو معشوقۂ نازنین کے اعزا و اقارب بلا تامل پکڑ کے قتل کر ڈالتے۔

اب لیلائے اخیلیہ اور توبہ بن حمیر کا ملنا اور ایک دوسرے کی صحبت سے لطف اُٹھانا موقوف ہو گیا۔ توبہ تو اپنے جوش جنون کو شاعری اور شاعرانہ جوش عشق کے ذریعے سے بہلایا کرتا۔ مگر لیلیٰ یہاں سخت آفت اور مصیبت مین مبتلا تھی۔ اول تو توبہ کے تعلقات کی وجہ سے اُس پر بدگمانی تھی ہی اُس پر یہ قیامت ہوئی کہ بنی ادلع مین سے جو شوہر ملا وہ فطرۃً نہایت ہی بدگمان تھا۔ اور بات بات پر اُسے بے عصمتی اور آوارگی کا الزام دیتا۔

عرب کا معمول ہے کہ قبائل عرب کھلے میدانون اور وادیون مین اپنے خیمے ڈال کے رہا کرتے ہین۔ اور مسافر اور سیاح دن دن بھر کی بلکہ بعض اوقات چار چار پانچ پانچ دن کی دشت نوردی کے بعد کسی بدوی کا خیمہ دیکھ پاتے ہین تو رات بسر کرنے کے لیے اُس کے قریب آ کے ٹھہر جاتے ہین۔ ایسے موقعون پر صاحب خیمہ کا فرض ہوتا ہے کہ اُن کی مہمانداری کرے اور جہان تک امکان مین ہو اُنھین آرام پہونچائے۔ اکثر اوقات مرد شکار یا طلب معیشت کے لیے باہر چلے جاتے ہین۔ اور عورتین اور لڑکیان ہی سیاحون اور مسافرون کی خبرگیری کرتی ہین۔ اور یہی وہ فیاضی ہے جو سرزمین عرب مین قدیم الایام سے شرافت کا جوہر سمجھی جاتی ہے۔ چنانچہ اسی معمول کے مطابق ہر ہفتے مین عادت مستمرہ کے موافق کوئی نہ کوئی مسافر لیلیٰ کے خیمے کے پاس بھی آ کے فروکش ہو جاتا۔ اور لیلیٰ کا شوہر بدگمان ہو کے بی بی کو مارتا پیٹتا اور سخت سزا دیتا۔ مگر وہ ہمیشہ اطاعت کرتی اور رو پیٹ کے بیٹھ رہتی۔

چنانچہ ایک معزز سیاح عرب کا بیان ہے کہ مجھے صحرا مین شام ہو گئی تھی دُور پر ایک خیمہ نظر آیا۔ اُس کے قریب جا کے ٹھہر گیا۔ مگر حیرت تھی کہ اُس

[1] ترجمہ۔ مین جب کبھی آتا تھا لیلیٰ اپنا منہ چھپا لیا کرتی تھی۔ مگر کل جو مین نے منہ کھولے دیکھا تو دل مین کھٹکا پیدا ہو گیا۔

خیمے مین اگرچہ بچے بھی تھے اور عورتین بھی تھین مگر کوئی بھی میری خبرگیری کو نہ آیا
اتنے مین رات ہو گئی۔ اور ایک شخص اونٹ پر سوار قریب آیا۔ اور خیمے مین
جاتے ہی نہایت برہمی کے ساتھ بی بی کو بلا کے ڈانٹنے لگا کہ "یہ کون شخص ہے؟"
عورت نے عاجزی کے لہجے مین جواب دیا "کوئی مسافر آفتاب غروب ہوتے
وقت یہان آ کے ٹھہر گیا ہے"۔ مرد نے کہا "نہین۔ تو جھوٹی ہے۔ تیرے
لنے والون مین سے کوئی ہے"۔ اور اتنا کہتے ہی غریب عورت کو نہایت بیرحمی
سے مارنے پیٹنے لگا۔ عورت عجیب درد کے ساتھ چلاتی تھی اور اُسے ترس نہ آتا
تھا۔ آخر اُس عورت سے کہنے لگا "یہ شخص جو ٹھہرا ہوا ہے جب تک خود آکے
سفارش نہ کرے گا مین تجھے نہ چھوڑون گا"۔ اُس کی زبان سے یہ سُن کے
عورت نے چلاّنا شروع کیا "اے میان مسافر! اے شترسوار! خدا کے لیے
مجھے آکے بچاؤ"۔ اب یہ چیخین سُن کے مجھ مین ضبط کی تاب نہ تھی۔ جھنجھلا کے اپنا
ایک حربہ اُٹھا لیا اور خیمے مین گھستے ہی ظالم مرد پر تین چار وار اس زور سے
کیے کہ عورت بیچ مین آگئی۔ اور کہنے لگی "میان تم جاؤ۔ ہمارے جھگڑون مین دخل
دینے سے تمھین کیا مطلب!"۔ عورت کی یہ نیک نفسی دیکھ کے مین واپس چلا آیا۔
اور کہا "اب اس ظالم شخص کے خیمے کے پاس نہ ٹھہرون گا"۔ اُسی وقت اونٹ
پر سوار ہو کے آگے چل کھڑا ہوا۔ صبح کو ایک ایسے مقام پر پہونچا جہان اہل
بادیہ کے چند خیمے پڑے ہوے تھے۔ مین وہان ٹھہرا۔ اور ایک لونڈی کو پاس
سے گزرتے دیکھ کے اپنے پاس بلایا۔ رات کی سرگذشت بیان کی اور پوچھا "تم
جانتی ہو وہ کون شخص ہے؟" میرے اس سوال پر وہ بہت ہنسی اور کہنے لگی
"کیا تم نہین جانتے جو مجھ سے پوچھتے ہو؟" مین نے کہا "مین بالکل نہین جانتا"۔
تب اُس لونڈی نے بتایا کہ "وہ لیلاے اخیلیہ کا شوہر ہے۔ بدقسمتی سے وہ نہایت
ہی حسین و صاحب جمال واقع ہوئی ہے۔ اور شوہر ایسا ملا ہے جو بات بات پر
مارنے پیٹنے کو تیار ہو جاتا ہے۔ بلکہ اسی وجہ سے لوگون نے اُس کے خیمے کے
پاس ٹھہرنا چھوڑ دیا۔ آپ ناواقف تھے اِسی سبب سے وہان ٹھہر گئے"۔
اس واقعے سے صاف ظاہر ہے کہ باوجودیکہ شوہر نہایت جابر و ظالم

تھا مگر لیلیٰ اُس سے پوری طرح ہمدردی کرنے کو تیار تھی۔ ممکن تھا کہ شرعی آزادیون سے نفع اُٹھا کے قاضی کے سامنے خلع کی درخواست پیش کر دیتی۔ مگر اُس نے کبھی اس کا خیال بھی نہ کیا۔

اُس کا عاشق زار توبۃ بن حمیر عرب کے عام شرفا کی طرح گران پایہ شاعر ہونے کے ساتھ ایک بڑا زبردست بہادر اور سپہگر بھی تھا۔ اُسکی شہسواری اور شجاعت کی ہر طرف دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔ اور بڑے بڑے سُورما اور کثیر التعداد قبائل اُس کے نام سے لرزتے تھے۔

ایک دفعہ اتفاقاً بنی عذرہ مین اُس کا گذر ہوا۔ جس قبیلے کے لوگ اپنی خوبصورتی و زیبائی اور اپنے حُسن و عشق کے اعتبار سے سارے عرب مین مشہور تھے۔ اس قبیلے کی مشہور معشوقۂ عرب بُثینہ سامنے کھڑی تھی۔ اور حسن اتفاق سے اُسے کسی قدر غور و توجہ سے دیکھنے لگی۔ بثینہ کا عاشق زار جمیل شاعر بھی پاس کھڑا تھا۔ اپنی معشوقہ کی توجہ ایک دوسرے شخص کی طرف دیکھ کے دل مین کچھ ایسی آتش حسد بھڑکی کہ غیرت کے جوش مین آگے بڑھا۔ اور توبہ سے کہنے لگا "آپ کو شہسواری کا بڑا دعوےٰ ہے۔ آپنے کشتی بھی کی ہے؟" توبہ نے کہا "بسم اللہ آئیے!" جمیل جب مقابلے کو آنے لگا تو اُس کی کمر بثینہ نے خود اپنے ہاتھ سے باندھی۔ اور وہ توبہ کے سامنے آکھڑا ہوا۔ تھوڑی ہی دیر مین جمیل نے توبہ بن حمیر کو دے مارا۔ اب جمیل نے کہا "کشتی مین تو آپ ہار گئے۔ اب آئیے تیراندازی مین مقابلہ ہو۔" توبہ راضی ہو گیا۔ اور اس فن مین بھی جمیل سے ہارا۔ توبہ نادم کھڑا تھا کہ جمیل نے کہا "تو آئیے دوڑ مین بھی مقابلہ ہو جائے۔ شاید آپ کے دل مین کچھ ہوس باقی ہو۔" توبہ نے اس مین بھی مقابلہ کیا۔ اور اس مین بھی ہارا۔ اس طرح ایک گھڑی بھر مین اپنی شجاعت و شہرت کو خاک مین مل جاتے دیکھ کے دل مین سوچا۔ اور یکایک چونک کے بولا "اخاہ! مین اب سمجھا۔ یہ ساری کارسازی ان بی صاحبہ (بثینہ) کی ہے۔ سنو صاحب۔ اس مقابلے کا اعتبار نہین۔ تم محض اس وجہ سے جیتے ہو کہ یہ نیک بخت سامنے کھڑی تھین۔ جب جانون کہ انکی نظر سے دُور ہو کے اور اُدھر

اُس وادی میں چل کے مقابلہ کرو۔" جمیل کے دل میں جیتنے سے دعویٰ تو پیدا ہو ہی گیا تھا۔ توبہ کو ساتھ لے کے اُس وادی میں گیا۔ اور جس نے سُنا اُسے حیرت ہو گئی کہ یہاں آتے ہی تینوں باتوں میں توبہ بن حمیر نے اُسے مار لیا۔

لیکن حضرت معاویہ ہی کے زمانے میں اُس کی شجاعت و بسالت کا یہ خوفناک نتیجہ ظاہر ہوا کہ ایک نازک موقع پر بہت سے قوی اور بہادر دشمنوں کے نرغے میں گھر کے عجب جوش و خروش اور بے نفسی و بے خوفی سے لڑتا ہوا مارا گیا۔ اور دشمنوں نے اُسی وادی میں جہاں مارا گیا تھا ایک ٹیلے پر دفن کر کے اُس کی قبر بنا دی۔

جب یہ خبر لیلائے اخیلیہ کو پہونچی تو دنیا اُس کی آنکھوں میں تاریک ہو گئی۔ اور بے تکلف اور بغیر اس کے کہ کسی کا پاس و لحاظ کرے توبہ بن حمیر کے مرثیے کہنے لگی۔ جن میں اُس معزز شہسوار عرب کی حد سے زیادہ تعریف کرتی تھی اور دکھاتی تھی کہ اُس سے بڑا اور زبردست اور قابل قدر کوئی شخص نہیں گذرا۔ اُس کے شوہر نے جب دیکھا کہ توبہ مارا جا چکا تو وہ بھی خاموش ہو رہا۔ اور اب ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بی بی کی اس مرثیہ گوئی کو بے چون و چرا کر کے وہ گوارا کر لیا کرتا تھا مگر جس طرح پہلے توبہ کے اشعار سارے جزیرہ نمائے عرب بلکہ اسلامی قلمرو میں مقبولیت کے ساتھ رواج پا رہے تھے اُسی طرح اب لیلیٰ کے ان مرثیوں کا چرچا ہوا۔ اور عرب لوگوں کی ہر صحبت میں حیرت و استعجاب اور پسندیدگی کی نگاہوں سے دیکھے جانے لگے۔ چنانچہ وہ مرثیے جناب معاویہ کے کان تک پہونچے۔ اور اُنھوں نے جب دیکھا کہ یہ شاعرۂ عرب اپنے پُر سوز مرثیوں کے ذریعے سے اپنے شہید عشق کو انتہا درجے کا نیک نفس اور پاکباز بتا رہی ہے تو ایک مرتبہ اُسے بُلوا کے پوچھا "تم تو اُس کی ایسی تعریفیں کرتی ہو۔ مگر جو لوگ یہ باتیں مشہور کر رہے ہیں کیا سچ نہیں ہیں؟" اصل یہ ہے کہ توبہ کے اشعار جس کسی کے گوش گذار ہوتے سنتے اُسے یقین آ گیا تھا کہ اُس سے لیلیٰ سے ناجائز تعلق ہے؟ لیلیٰ نے حضرت معاویہ کا یہ سوال سُن کے جواب دیا "حضور۔ ہر وہ بات جو لوگوں میں مشہور ہو سچ نہیں ہوا کرتی۔" یہ کہہ کے توبہ کی ہزار ہا خوبیاں اور اُسکے

عفاف و اتقا کے حالات بیان کرنے لگی۔ معاویہ نے کہا "مگر لوگ تو اُسے زانی بتاتے ہین" لیلیٰ نے اب اپنا ایک قصیدہ پڑھنا شروع کیا جس مین توبہ کی خوبیان اور نیکیان بہت زور دے کے بیان کی تھین۔

اب معلوم ہوتا ہے کہ توبہ کے متعلق اکثر لوگ اعتراض کیا کرتے تھے۔اور وہ سب کو آزادی سے جواب دیا کرتی تھی۔ توبہ کی حمایت مین اُس کی پاکدامنی کی جرأت یہان تک بڑھ گئی تھی کہ خلیفۂ عبدالملک بن مروان نے جس زمانے مین کہ وہ بالکل بوڑھی اور بدصورت تھی اُس سے تعریضًا کہا "تم مین وہ کون سی ادا تھی جسے دیکھ کے توبہ عاشق ہو گیا ؟" لیلیٰ نے نہایت ہی جرأت سے اُس کو یہ الزامی جواب دیا کہ "اور آپ مین وہ کون سی خوبی ہے جسے دیکھ کے لوگون نے آپ کو خلیفہ بنا لیا ؟" اس جملے پر عبدالملک کو اس قدر ہنسی آئی کہ لوٹ گیا۔

اسی زمانے مین والی عراق حجاج بن یوسف ثقفی نے ایک دفعہ اُس سے کہا "لیلیٰ - اب تو تمھاری جوانی گذر گئی - سچ سچ بتاؤ تم سے اور توبہ سے کسی قسم کا تعلق تو نہ تھا ؟" اُس نے قسم کھا کے کہا کہ "وہ اپنے عشق مین ہمیشہ پاکباز تھا" پوچھا "اچھا کبھی اُس نے تم سے کوئی ناجائز خواہش تو نہین کی ؟" بولی "کبھی نہین - صرف ایک مرتبہ اتنا ضرور ہوا کہ اُس نے نفس کے غلبے سے مجبور ہو کر کچھ ارادہ کیا تھا - مگر مین نے یہ دو شعر پڑھے اور وہ نادم ہو کے خاموش ہو گیا۔

وذی حاجۃ قلنا لہ لا تبح بہا　　فلیس الیہا ما حییت سبیلُ

لنا صاحبٌ لا ینبغی اَن نخونہ　　وانت لاُخریٰ فارغٌ و حلیلُ

بس اس کے بعد پھر کبھی اُس نے ایسا قصد نہین کیا۔

ان باتون سے حجاج کا دل نہین بھرا تھا - پوچھا "پھر کیا ہوا ؟" اُس نے کہا "توبہ نے ایک مرتبہ اپنے ایک دوست کو بھیجا اور کہدیا کہ ہمارے قبیلے مین

---

ع ترجمہ (۱) اور حاجت والے نے اپنی حاجت پیش کی تو ہم نے کہا یہ تمھارے لیے نہین جائز ہے اور زندگی بھر اس کی کوئی راہ نہ ہوگی (۲) ہمارا ایک صاحب ہے جس کی ہمین خیانت نہ کرنی چاہیے - اور تم بھی دوسری عورت سے وابستہ اور اُس کے شوہر ہو -

بنی عبادہ کے فرودگاہ کے پاس کسی ٹیلے پر چڑھ کے یہ شعر پڑھنا۔

عفا اللہ عنہا ھل ابیتنّ لیلۃ　　من الدھر لا یسری الیّ خیالھا

اُس شخص نے اس ہدایت کے موافق ہمارے خیمے کے سامنے ایک بلندی پر کھڑے ہو کے یہ شعر پڑھا تو مین سمجھ گئی کہ یہ توبہ کا قاصد ہے۔ فوراً اسکے جواب مین مین نے بھی اُسے یہ شعر سُنا دیا۔

وعنہ عفا ربی واحسن حفظہ　　عزیز علینا حاجۃ لا ینالھا

اس پاکدامنی کا اعتراف صرف لیلیٰ ہی نے اپنے اشعار مین نہین کیا بلکہ خود توبہ بھی اپنے ایک شعر مین صاف طور پہ اپنی معشوقہ کے دعوائے عصمت کی تصدیق کرتا ہے۔ وہ کہتا ہے۔

علیّ دماء البدن ان کان بعلھا　　یری لیّ ذنباً غیر انی ازورھا

لیلائے اخیلیہ جب حجاج سے ملی ہے تو اُس نے اُسے دس ہزار درہم انعام مین دیے اور پوچھا "اگر کوئی اور آرزو ہو تو وہ بھی بیان کرو۔" اُس نے کہا "میرے چچا زاد بھائی قتیبہ بن مسلم جو ان دنون ترکستان مین ہین اُن کے دیکھنے کی تمنا ہے۔ اگر وہان تک پہونچوا دیجیے تو نہایت ممنون ہون گی۔" قتیبہ بن مسلم کا نام غالباً ہمارے ناظرین نے اکثر سنا ہوگا۔ اس لیے کہ یہ عرب کا بہت مشہور اور بلند سپہ سالار تھا۔ جو خراسان سے ترکستان اور وہان سے بڑھ کے کاشغر مین جا پہونچا تھا اور اس ارادے مین تھا کہ فتح و نصرت کے پھریرے اُڑاتا ہوا مملکت چین مین پہونچ جائے۔ حجاج نے لیلیٰ کی خواہش کے مطابق اُسے ترکستان مین بھیج دیا۔ جہان بھائی سے مل کے وہ واپس آئی۔ اور بعض لوگ کہتے ہین کہ اسی سفر سے واپس آتے وقت شہر رَے مین پہونچ کے پیوند زمین ہو گئی۔

لیکن یہ غلط ہے۔ اُس کی موت کا اصلی واقعہ یہ ہے کہ ترکستان سے واپس

ع ۵ خدا اُس نازنین کے گناہ معاف کرے۔ بھلا کبھی مجھے وہ رات نصیب ہوگی جو خیال مین بھی نہین آتی؟

ع ۵ اور خدا اُسکے گناہ معاف کرے اور اُسے اپنی امان مین رکھے اُسکی وہ حاجت جو کبھی نہ بر آئیگی ہمین بہت عزیز ہے۔

ع ۵ مجھے لقاے مین اونٹون کی قربانیان دینی پڑین اگر اس کا شوہر بجز اس کے کہ مین اُس سے مل لیتا ہون میری اور کوئی خطا پا سکے۔

آنے کے بعد ایک مرتبہ اپنے شوہر کے ساتھ صحرائے عرب مین سفر کر رہی تھی کہ اتفاقاً اُس وادی مین گذر ہوا جہان اُس کے عاشق توبہ بن حمیر کی قبر تھی۔ شوہر سے کہنے لگی "مین توبہ کی قبر پر جاؤن گی"۔ اُس نے روکا۔ مگر لیلیٰ نے نہ مانا اور ایسی ضد کی کہ شوہر کو اجازت دینی ہی پڑی۔ اب اُس نے اُس ٹیلے پر جس پر عاشق مرحوم کی قبر تھی اونٹ کو چڑھایا۔ اور قبر کا سامنا ہوتے ہی چلّا کے کہا "السّلام علیک یا توبہ" اس وقت اور لوگ بھی لیلیٰ کے ساتھ تھے۔ سلام کے بعد اُن ہمراہیون کی طرف دیکھ کے نہایت حسرت سے کہنے لگی "لوگو! اس سے پہلے مجھ پر توبہ کا کوئی جھوٹ ظاہر نہین ہوا تھا؟" کسی نے پوچھا "جھوٹ کیا؟" بولی "کیا تم نے توبہ کے یہ اشعار نہین سُنے؟

وَلَوْ اَنَّ لَیْلٰی الاَخْیَلِیَّۃَ سَلَّمَتْ عَلَیَّ وَدُوْنِیْ تُرْبَۃٌ وَصَفَائِحُ
لَسَلَّمْتُ تَسْلِیْمَ الْبَشَاشَۃِ اَوْزَقَی اِلَیْهَا صَدًی مِنْ جَانِبِ الْقَبْرِ صَائِحُ

اگر یہ اُس نے سچ کہا تھا تو پھر جواب کیون نہین دیتا؟"

وہ حسرت کے ساتھ یہ سوال کر رہی تھی کہ ایک بڑا اُلّو جو قبر کے کسی کونے مین چھپا بیٹھا تھا ایک دفعہ گھبرا کے اور پھڑپھڑا کے اُڑا۔ اور اپنے آشیانے سے نکلتے ہی لیلیٰ کے اونٹ کے مُنہ سے اس زور کے ساتھ ٹکرایا کہ اونٹ بھڑکا۔ اور اس طرح کودنے پھاندنے لگا کہ لیلیٰ محمل سے نکل کے دُور جا گری۔ اور گرتے ہی روح پرواز کر گئی۔ اُسکے شوہر اور تمام ہمراہیون نے اس واقعے کو حیرت سے دیکھا۔ اور اُسے قیامت کا انتظار کرنے کے لیے اُسی کے عاشق صادق کے پہلو مین سُلا کے گھر کو روانہ ہوے۔

## زبّاء ملکۂ عرب

جن لوگون کو تاریخ مین بصیرت ہے جانتے ہین کہ جب اسکندر اعظم نے ہجرت نبوی سے ۹۵۴ سال پیشتر شہر ابل کے قریب دارائے ایران کو شکست دی۔ اور تخت

۱۵ اگر لیلائے اخیلیہ مجھے سلام کرے اور میری یہ حالت ہو کہ مجھ پر خاک کا ڈھیر ہو اور پتھر کی سلین ہون تو بھی مین نے ایت خندہ جبینی سے سلام کا جواب دونگا یا قبر کے پہلو سے پہاڑ کی گونج کی آواز بلند ہو کے اُسکے سلام کا جواب دا کریگی

عجم کو تاجدار فارس سے خالی کر دیا تو مملکت عجم اور اُسکے تمام علاقون مین طوائف الملوکی ہو گئی۔ کوئی ایک صاحبِ تاج و تخت باقی نہ رہا۔ اور ہر علاقے اور صوبے مین جس کو موقع مل گیا وہ بادشاہ و حکمران بن بیٹھا۔ ان مختلف بادشاہون کو جو اپنے اپنے علاقون پر حکمران تھے مورخین ملوک طوائف کہتے ہین۔ جو اکثر آپس مین لڑتے بھڑتے رہا کرتے تھے اور جن کی وجہ سے سارے ملک مین ایک مدت تک مسلسل بدنظمی کا دور دورہ تھا۔ یہان تک کہ فتح اسکندر کے ۵۵۷ برس بعد اور ہجرت نبوی سے ۳۹۶ برس پہلے اردشیر بابکان نے ایک غیر معمولی قوت سے اُٹھ کے تمام ملوک طوائف کو مغلوب کیا اور کل چھوٹی چھوٹی سلطنتون کا خاتمہ کر کے ایک نئی ایرانی شاہنشاہی قائم کی۔ اور اُس مشہور و معروف دولتِ ساسانی کا بانی بن گیا جس کا خاتمہ سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ کے ہاتھ سے حضرت فاروق اعظم کے عہد معدلت مہد مین ہوا۔

مذکورۂ بالا ملوک طوائف مین زبّا نام ایک بڑی مشہور و معروف اور لائق و ہوشیار ملکہ گذری ہے۔ جس کے حالاتِ زندگی مین گو ملکۂ کلیوپیٹرا کی سی نازآفرینیون کی چاشنی نہین مگر پھر بھی وہ بہت کچھ دلچسپ ہین۔ زبّا کو اگرچہ اردو لٹریچر مین جگہ نہین ملی۔ مگر عربی لٹریچر مین اُس کا نام بہت مشہور رہے۔ اُس کو شہرت ہی نہین ہوئی بلکہ اُس کی زبان کے بہت سے جملے اس وقت تک ضرب المثل بنے ہوے ہین۔

جو علاقہ عرب کے شمال مین عراق سے ملا ہوا اور دریاے فرات و دجلہ کے درمیان مین واقع ہے اسے لوگ الجزیرہ کہتے ہین۔ اسی علاقۂ الجزیرہ پر یہ ملکہ زبّا حکمران تھی۔ اس کا زمانہ مصر کی ملکۂ کلیوپیٹرا کے ساٹھ برس بعد اور حضرت مسیحؑ کی ولادت کے ۳۰ سال بعد تھا۔ اور چونکہ حضرت مسیحؑ نے ۳۰ ہی برس کی عمر مین اظہار نبوت کیا تھا۔ لہذا یون کہنا چاہیے کہ جن دنون حضرت مسیحؑ اور یہود کے جھگڑے بیت المقدس مین پھیلے ہوے تھے اُنھین دنون یہ ملکہ ارض الجزیرہ مین حکومت کر رہی تھی۔

ملکۂ زبّا کے زمانے مین شہر حیرہ پر خاندان بنی ایاد کا ایک بادشاہ حکمران تھا

جس کا نام جذیمہ تھا۔ جذیمہ کا شمار بھی ملوک طوائف مین تھا۔ چونکہ یہ تاجدار عرب کے قدیم قبائل کی یادگار تھا لہذا عربون مین اسکی بڑی وقعت تھی۔ اور عرب لوگ اُسے اپنے بادشاہون مین سے شمار کرتے تھے۔ اُس کی قلمرو نہر فرات کے دونون کنارون پر علاقۂ عراق تک پھیلی ہوئی تھی۔ جذیمہ اگرچہ شرفائے عرب مین تھا مگر شاہی کی حیثیت سے دیکھا جائے تو نو دولت تھا۔ اس لیے کہ حیرہ کی حکومت پہلے پہل اُس کے باپ ہی نے حاصل کی تھی۔ اور وہی پہلا شخص تھا جو اس خاندان مین سے پہلے پہل شہر حیرہ پر قابض و متصرف ہوا۔ حیرہ عرب کا ایک پُرانا شہر تھا اور اُس مقام پر تھا جس کے قریب ہی عہد اسلام مین شہر کوفہ آباد ہوا۔ مدتون یہ شہر عرب کے ملوک بنی لخم کا مرکز سلطنت رہا۔ اور اسی وجہ سے اس کو عربون مین زیادہ شہرت حاصل ہوئی۔ ظہور اسلام کے وقت بھی اس کی سلطنت قائم تھی۔ گو دولتِ ساسانی کی اطاعت کا دم بھرتی تھی۔ ہر تقدیر جذیمہ نے تخت سلطنت پر بیٹھنے کے بعد اپنی قوت کو ترقی دی۔ اور چونکہ منتظم اور شجاع تھا لہذا بہت سے ملوک طوائف پر غالب آکے اُنکے علاقون پر قابض و متصرف ہو گیا۔ اُس کے فتوحات اور اُس کی کامیابیان یقین دلاتی ہین کہ اگر اُسے ملکۂ زبا سے سابقہ نہ پڑا ہوتا تو شاید وہی ساسان اول اور اردشیر بابکان کی جگہ لے لیتا۔ اور ساسانی خاندان سے پہلے ہی ایا دی خاندان فارس کا شاہنشاہی گھرانا بن جاتا۔ لیکن اس کی نوبت نہین آنے پائی۔

عرب لوگ زمانۂ جاہلیت مین اپنے اِس وطنی تاجدار کی بہت تعریفین کرتے تھے۔ اور بہت سی چیزون کی ابتداء کو اُس کی جانب منسوب کرتے تھے۔ کہتے تھے کہ سب کے پہلے اسی بادشاہ نے تیل بتی کے چراغون کو چھوڑ کے نفیس اور صاف ستھری شمعین اپنے محلون مین روشن کین۔ اور لڑائی مین منجنیقون سے بھی پہلے پہل اسی نے کام لیا۔ شاید یہ مشکل ہو گا کہ ان چیزون کی ایجاد ہی جذیمہ کی طرف منسوب کی جائے۔ مگر اس مین شک نہین کہ عربون کو دنیاوی ترقیون کے یہ کرشمے سب کے پہلے اِسی تاجدار نے دکھائے۔ اور اُنھون نے اُسی کے قصر اور لشکرگاہ مین پہلے پہل حیرت کی نگاہون سے یہ چیزین دیکھین۔

جذیمہ نے جہان اور بہت سے ملوک طوائف کو شکستین دین اور بہتون کو قتل کیا وہان زبّاء کے باپ فرمان روائے الجزیرہ کو بھی شکست دی - عین میدان جنگ مین اُسے قتل کر ڈالا اور اُس کے بہت سے ملک پر قابض ہو گیا - زبّا نہایت پریشانی و بدحواسی سے بھاگ کے الجزیرہ کے اُس کنارے پر چلی گئی - اور ایک مضبوط قلعے مین پناہ گزین ہو کے بیٹھ رہی - چونکہ اُس مین مردانہ ہمت تھی لہذا اطمینان سے بیٹھتے ہی آمادہ ہوئی کہ جس طرح بنے اپنے باپ کے خون کا بدلا لے - انتقام کا مادہ عرب مین قدیم الایام سے چلا آتا تھا - اور وہ لوگ اپنے ہر مقتول کا بدلہ لینا زندگی کا سب سے مقدم فرض خیال کرتے تھے - لیکن اس موقع پر زبّاء جانتی تھی کہ میدان جنگ مین جذیمہ سے پیش پانا غیر ممکن ہے - وہ خوب سمجھی ہوئی تھی کہ نہ مجھ مین جذیمہ کی سی بہادری و سپہگری آسکتی ہے - اور نہ مین اُس کی سی زبردست اور تجربہ کار فوجین پا سکتی ہون - نہ میرے پاس جذیمہ کے سے آلاتِ حرب ہین اور نہ ایسی قلعہ شکن منجنیقین ہین -

سوچتے سوچتے آخر وہ اسی حربے سے کام لینے پر آمادہ ہو گئی جو عورتون کا قدیمی اور اصلی حربہ ہے - یعنی حسن و جمال اور مکر و فریب - یہی خیال کر کے اُس نے جذیمہ کے پاس پیام بھیجا کہ "آپ مجھ سے شادی کر لیجیے تو یہ باقیماندہ ملک بھی آپ کا ہو جائے - اور مین بھی آپ کے ساتھ مل کے ایک بڑے ملک اور ایک با جبروت سلطنت کی ملکہ بن جاؤن گی" زبّاء کے حُسن و جمال کا شہرہ ہو ہی رہا تھا - جذیمہ اس پیام کے پہونچتے ہی دل و جان سے عاشق زار ہو گیا - اور ملک گیری کی طمع ایسی غالب ہوئی کہ باوجود پیر فانی ہونے کے نکاح کرنے کی ٹھان لی - عرب کہتے ہین کہ وہ پورے سو برس تک حکمران رہا تھا جس سے پتہ لگ سکتا ہے کہ اِن دنون اُس کی عمر کیا ہو گی - مگر عشق اور طمع دونون چیزین عقل کی دشمن ہین - فوراً اس پیام کے منظور کر لینے پر آمادہ ہو گیا -

تاہم بڑھاپے نے اتنی احتیاط سوجھائی کہ وزرائے دولت کو جمع کر کے مشورہ کیا - اور سب وزیرون نے تو خوشامد سے اس تجویز کو بہت ہی پسند کیا لیکن قُصَیر بن سعد نام ایک شخص نے جو اُس کا خالص دوست اور بڑا ہی صاحبِ

عقل و فراست تھا دیر تک سوچ کے اور غور کر کے کہا "اس پیام کو تو آپ نہ قبول کیجیے۔ اس لیے کہ اس مین مکاری و کیادی کی بو آتی ہے"۔ مگر جذیمہ کے دل پر تو عشق اور طمع کے دو زبردست دیو مسلط تھے وہ بھلا ایسی عاقبت اندیشی کی نصیحت کو کیونکر سُن سکتا تھا؟ خیر اندیش وزیر کی بات ماننے سے قطعاً انکار کیا۔ اور زبّا کے پاس کہلا بھیجا کہ "مین تو مدت سے تمھارے رُخِ زیبا کا دیوانہ ہون۔ ممکن ہے کہ شادی سے انکار کرون؟" یہ پیام بھیجتے ہی معشوقۂ ناز آفرین سے ملنے اور دولتِ وصل حاصل کرنے کے شوق مین چل کھڑا ہوا۔

قصیر نے جب دیکھا کہ بادشاہ میری سنتا ہی نہین تو ادب سے عرض کیا "اچھا حضور میری رائے نہین مانتے ہین تو ایک کام کرین۔ حضور جب وہان پہنچین اور زبّا کا لشکر استقبال کو آئے تو اس بات کو غور کر کے دیکھین کہ وہ فوج کس طرح پیش آتی ہے۔ اگر سامنے آتے ہی وہ لوگ پاپیادہ ہو جائین اور ادب سے کھڑے ہو کے آدابِ شاہی بجا لائین تو سمجھیے کہ میری رائے غلط تھی اور مین محض بدگمانی مین مبتلا تھا۔ اور اگر وہ لوگ آداب بجا لاتے ہی آپ کو گھیر کے کھڑے ہو جائین تو جانیے کہ وہ دغا دینے اور آپ کو ضرر پہونچانے پر آمادہ ہین۔ مین حضور کے قریب ہی رہون گا۔ اگر یہ آخری صورت پیش آئی تو فوراً حضور کے اصطبل کا بے مثل و بے نظیر اور ہوا سے باتین کرنے والا گھوڑا جس کا نام عصا ہے آگے بڑھ کے پیش کر دون گا۔ حضور بلا تامل اُس پر سوار ہو کے بھاگ کھڑے ہون۔ اور اپنی جان بچا کے واپس چلے آئین۔ اگر اُن کی فوج نے گھیرنے کا رُخ بھی کیا تو یقین جان لیجیے کہ زبّا آپ کے ساتھ دشمنی کرنے اور باپ کا بدلہ لینے پر تُلی ہوئی ہے"۔

یہ تجویز ٹھہر جانے کے بعد جذیمہ مع قُصَیر کے روانہ ہوا۔ اور شوق کے پرون سے اُڑتا ہوا چند ہی روز مین خاص اُس قلعے کے نیچے جا کھڑا ہوا جس مین ملکۂ زبّا تھی۔ زبّا کا لشکر اور اُس کے سردار و معززین استقبال کے لیے باہر آئے۔ سامنے آ کے آدابِ شاہی بجا لائے۔ اور ساتھ ہی چارون طرف سے ہجوم کر کے

جذبیہ کو پہلے جبر سے چھین لیا۔ قصیر یہ رنگ دیکھتے ہی گھستا لپتا اپنے تاجدار کے پاس پہونچا اور عصا نام گھوڑے کو پیش کر دیا۔ لیکن عشق نے جذبیہ کو اسقدر اندھا کر رکھا تھا کہ اُس نے گھوڑے کی طرف رُخ بھی نہ کیا۔ اور زبّاء کا جمالِ جہان آرا دیکھنے کے شوق میں قلعے کے اندر چلا گیا۔ یہ حالت دیکھ کے قصیر مایوس ہو گیا۔ اور اُس شاہی گھوڑے پر خود سوار ہو کے بھاگ کھڑا ہوا۔ اُسے جاتے دیکھ کے بے اختیار ایک حسرت کے ساتھ جذبیہ کی زبان سے نکل گیا "ما ذلّ من جرت به العصا"۔ (جسے عصا لیے جاتا ہو اُسے کبھی ذلت نہ نصیب ہو گی)۔

جذبیہ جب قلعے میں داخل ہوا تو لوگ اُسے اوپر قصرِ شاہی میں لے گئے۔ اور امیدوار کیا کہ اب آپ کو اپنی معشوقہ جادو نگاہ کا دیدار نصیب ہی ہوا چاہتا ہے۔ تھوڑی دیر میں لوگ اُسے یہ کہکے "اب خلوت کدۂ عروسی میں چلیے" ایک دوسرے کمرے میں لے گئے۔ جہان ملکہ زبّاء کا اُس کا سامنا ہوا۔ بادشاہ تو شاید بیتابی کی رونمائی میں اپنی جان شیریں قربان کرنے کو تیار ہی ہو گا۔ مگر افسوس ملکۂ زبّاء بھی اسی قربانی کی طالب تھی۔ وہ سادے اور معمولی لباس میں تھی۔ اُس عہد کی وضع کے موافق بال کھلے ہوے تھے۔ زلفین شانون پر لہرا رہی تھیں۔ تاج سر پر تھا۔ ریشمی کرتا گلے میں تھا۔ اور شمشیر برہنہ ہاتھ میں تھی۔ جذبیہ کی صورت دیکھتے ہی مسکرا کے بولی "میرے پاس دُلھن بننے کا کوئی سامان نہین ہے۔ اور نہ اس قابل ہون کہ مجھ سے کوئی لطف اُٹھا سکے"۔ شاید اس جملے کا یہ مطلب ہو گا کہ مین باپ کے غم مین ایسی غمزدہ ہون کہ میری صحبت مین کسی کو مسرت نہین حاصل ہو سکتی۔ افسردہ دل افسردہ کند انجمنے را۔

بادشاہ کی طرف مخاطب ہو کے نہایت ہی بانکپن سے یہ دو جملے کہکر اُس نے حکم دیا کہ ایک نطع[۵] (چرمین فرش) بچھایا جائے۔ اور بادشاہ کو اُس پر بٹھا دو۔ فوراً اس حکم کی تعمیل ہوئی۔ جذبیہ ایک چمڑے کے بچھونے پر بٹھا دیا گیا۔ اور اُس کے دونون ہاتھون کی نبضین زبّاء کا اشارہ ہوتے ہی کھول دی گئین۔

۵ نطع ایک قسم کا چمڑے کا دسترخوان ہوتا تھا۔ اُس پر یا تو کھانا کھایا کرتے تھے اور یا اس پر بٹھا کے لوگون کی گردن ماری جاتی تھی تاکہ خون کے دھبے اُبلے فرش مین نہ لگنے پائین۔

زبّاء کے دربار کے نجومیوں نے اُس سے کہا تھا کہ اس بات کا پوری طرح لحاظ رکھا جائے کہ جذیمہ کے خون کا کوئی قطرہ زمین پر نہ گرے۔ زمین پر اُس کا خون گرا تو یقین جان لیجیے کہ کوئی نہ کوئی اُس کے خون کا انتقام لینے کو اُٹھ کھڑا ہوگا اور وہ انتقام لے لے گا۔ اسی غرض سے یہ چمڑے کا فرش بچھوایا گیا تھا۔

جذیمہ عشق کے پھندے میں پھنس کے اور زلف گرہ گیر کا قیدی ہو کے اپنی خوبصورت و دلربا قاتلہ کے ہاتھ میں گرفتار تو ہو گیا تھا۔ مگر بالذات بڑا ہی بہادر اور دل کا مضبوط تھا۔ جس استقلال و مردانگی سے اُس نے جان دی اُس پر سب دیکھنے والے عش عش کر رہے تھے۔ دونوں کلائیوں سے خون کے فوارے چل رہے تھے اور وہ متانت و استقلال سے بے خوف و ہراس بیٹھا ہوا تھا۔ بہتے بہتے خون کا ایک قطرہ چمڑے کے فرش کے باہر گرا تو ملکۂ زبّاء چونک کے اور گھبرا کے بولی "دیکھو! یہ بادشاہوں کا خون ہے۔ کوئی قطرہ ضائع نہ جانے پائے۔" جذیمہ نے یہ سنتے ہی نہایت ہی متانت مگر حسرت آمیز استقلال سے جواب دیا "جس خون کو خود اُس کے لوگوں نے ضائع کر دیا اُسے جانے ہی دو۔" اس سے یا تو اُس نے خود اپنی ذات سے مراد لی تھی کہ میں ہی نے اپنے خون کی قدر نہ کی تو اور کوئی کیا قدر کرے گا۔ اور یا شاید اپنی قوم کے لوگ مراد ہوں کہ افسوس یہ خون ضائع جا رہا ہے اور کوئی انتقام لینے والا نہیں۔ بہر حال یوں ہی خون بہتے بہتے جذیمہ ناتوان ہو کے گرا۔ اور تھوڑی دیر میں مر گیا۔

قصیر بادشاہ جذیمہ کا ساتھ چھوڑ کے بھاگ تو گیا تھا۔ مگر ادھر ہی اُدھر لگا رہا تاکہ بخوبی تحقیق کر لے کہ بادشاہ کا کیا حشر ہوا۔ جب اُسے یہ ساری سرگذشت معلوم ہو گئی تو حسرت و اندوہ کے ساتھ روتا ہوا حیرہ میں واپس گیا۔ اور لوگوں کو بتایا کہ بادشاہ جذیمہ کے عشق کا کیا انجام ہوا۔ سارا شہر ماتم کدہ بن گیا۔ اور ہر ایک مکان در و دیوار پہ ایک حسرت سی برس گئی۔ چونکہ جذیمہ کی کوئی اولاد نہ تھی لہذا اُس کی جگہ اُس کا بھانجا عمرو تاج شاہی پہن کے تخت حیرہ پہ بیٹھا۔ اور عیش و عشرت میں مشغول ہو گیا۔

لیکن قصیر کے دل میں بادشاہ کی موت ایک کانٹے کی طرح کھٹک رہی تھی۔ وہ اسی دُھن میں تھا کہ جس طرح بنے زبّاء سے بدلہ لیا جائے۔ ایک دن عمرو کے

پاس بیٹھ کے کچھ ایسے موثر الفاظ مین جذیمہ کی بیکسی کی موت کی تصویر دکھائی کہ عمرو اپنے بہادر راہون کا انتقام لینے پر آمادہ ہوگیا۔ اُس نے فوج کشی کا ارادہ کیا تو قصیر نے روکا اور کہا "یون آپ اُس ہوشیار شاہزادی سے پیش نہ پائین گے۔ اول تو اُس کے قلعے پر قبضہ کرنا نہایت ہی دشوار ہے۔ اور بفرض محال قبضہ بھی ہو جائے تو وہ اس چالاکی اور پھرتی سے نکل جائے گی کہ آپ ہاتھ مل کے رہ جائین گے۔ عمرو نے پوچھا "پھر کیا کیا جائے؟" جواب دیا "اس کا بند وبست مین کرلون گا۔ آپ فقط میری تدبیرون کے موافق مدد دینے کا اور جس وقت مین کہون اُٹھ کھڑے ہونے کا وعدہ کرین تو مین اپنی تدبیرین شروع کردون۔ جس حربے سے زباء لڑی ہے اُسی حربے سے اُس کے مقابل لڑنا چاہیے۔ اور جس مکاری سے اُس نے اپنا مطلب نکالا ہے اُسی مکاری سے مین اپنا مطلب نکالون گا۔" عمرو نے کہا "بہتر۔ مین وعدہ کرتا ہون کہ تمھاری پوری پوری مدد کرون گا۔ اور جب کہوگے اُٹھ کھڑا ہون گا۔"

عمرو سے مدد کا وعدہ لینے کے بعد قصیر نے زباء کے قلعے کی راہ لی۔ راستے مین اپنی ناک اور کان کٹوا ڈالے۔ اور اس حیثیت سے اپنی مصیبت پر روتا اور آہین کرتا ہوا زباء کے علاقے مین داخل ہوا۔ اور اُسکے قصر کے نیچے پہونچا۔ ملکۂ زباء نے ترس کھا کے اوپر بلوایا اور پوچھا "تم پر یہ مصیبت کیونکر اور کس کے ہاتھون سے نازل ہوئی؟" کہا "ظالم فرمان رواے حیرہ عمرو کے ہاتھ سے۔ اور بغیر اس کے کہ مین نے کوئی خطا کی ہو یا کوئی جرم مجھ سے سرزد ہوا ہو۔" زباء کو اُس کے حال پر ترس آگیا۔ اور کہا "خیر اب اس غم کو دل سے دُور کرو۔ اور میرے پاس راحت آرام سے رہا کرو۔" یہ تو قصیر چاہتا ہی تھا۔ فوراً راضی ہوگیا۔ اب وہ شب و روز قلعے مین رہتا اور ملکہ کے مزاج مین درخور پیدا کرتا تھا۔ چونکہ نہایت ہی لائق و زبان آور شخص تھا۔ اور مدت تک ایک بڑے دربار کی وزارت کرچکا تھا۔ چندہی روز مین شاہزادی پر اس قدر حاوی ہوگیا کہ اُس کی نظر مین نہ کوئی اس نکٹے بُوچے آدمی سے اچھا شخص تھا اور نہ کوئی اتنا معتبر و معتمد علیہ تھا۔

چونکہ قصیر ایک سیاح و جہان دیدہ آدمی تھا لہذا شاہزادی نے پہلے اُس سے

یہ کام لینا شروع کیا کہ اُسے دیگر بلاد میں سوداگر بنا کے بھیجتی - اور اُس کی معرفت اپنی ضرورت اور اپنے شوق کی چیزیں منگواتی - اُس کی فرمایشیں پوری کرنے کے بہانے قصیر بار بار حیرہ میں آتا - عمرو سے کہتا "اب انتقام لینے کا وقت قریب آ گیا ہے - تیار رہیے گا - جس وقت میں کہوں بس اُسی وقت چل کھڑے ہو جیے" اور اُسکے جواب میں وعدے لے کے زبّاء کی فرمایشیں خریدتا اور اُس کے قلعے میں حاضر ہو جاتا -

اب قصیر کا اعتبار و اعتماد اس قدر بڑھ گیا کہ شاہزادی زبّاء نے اپنے خزانوں کی تمام کنجیاں اُس کے ہاتھ میں دے دیں - اور کہا "اس میں سے جس قدر تمہارا جی چاہے خرچ کرو" اپنے تمام راز کھول دیے - اور اُس کے تمام رموز سے اُسے واقفیت ہو گئی - خزانے کی کنجیاں ہاتھ میں لے کے قصیر نے شاہزادی سے کہا "اس دولت و حشمت کا شکریہ یہ ہے کہ اسی روپے سے میں حضور کے لیے نہایت اعلیٰ درجے کا سامان اور مال و اسباب لے آؤں - اور عراق کی ساری نفیس چیزیں ہماری شاہزادی کے قلعے میں جمع ہو جائیں" ملکۂ زبّاء نے اجازت دی - اور وہ بہت کچھ مال و دولت لے کے قلعے سے چل کھڑا ہوا - وہاں سے نکلتے ہی سیدھا حیرہ میں آیا - اور عمرو سے مل کے کہا "چلیے" عمرو نے فوج لے کے شاہی شان و شوکت سے سفر کرنے کا ارادہ کیا تو قصیر نے کہا "یوں نہیں" عمرو نے کہا "پھر کس طرح؟" کہا "تھوڑے سے چیدہ اور بہادر و آزمودہ کار سپاہی چن لیجیے - اُن کو خود و زرہ اور تمام اسلحۂ جنگ سے آراستہ کیجیے - پھر کوئی دو سو چمڑے کے مشبک صندوق بنوائیے جو اندر ہی سے بند کر لیے جائیں - اور اندر ہی سے کھول لیے جا سکیں - اُن سب سپاہیوں کو کہیے کہ مع اپنے اسلحے کے اُن کے اندر بیٹھ کے اندر سے بند کر لیں - پھر اُن سب صندوقوں کو اچھے تیز رَو اونٹوں پر لادیے - اور بہت سے سپاہیوں کو ساربان بنائیے جو زرہ کے اوپر ساربانوں کے کپڑے پہنے ہوں - اسی طرح ہم آپ ایک تاجرانہ قافلے کی شان سے چلیں - تاکہ کسی کو بدگمانی نہ ہو -

عمرو نے یہ سب سامان درست کر دیا - اور چند ہی روز بعد یہ پُر مکر و فریب

قافلہ تاجرون کی وضع قطع سے روانہ ہوا۔ ہر ہر اونٹ پر دو دو صندوق تھے اور ایک ایک ساربان۔ جو دن بھر کوچ کرتے اور رات کو سڑک سے علٰحدہ ہو کے کسی جنگل مین ٹھہر جاتے۔ جہان وہ سب لوگ آزادی سے باہر نکل کے کھاتے پیتے اور آرام کرتے۔

آخر قطع منازل کے بعد یہ قافلہ ملکۂ زبّا کے قلعے کے سامنے پہونچا۔ قُصَیر ہمراہیون کو فاصلے پر چھوڑ کے ملکہ کی خدمت مین حاضر ہوا۔ اور نہایت ہی ادب و عاجزی سے آداب شاہی بجالایا۔ ملکہ نے کمال شفقت سے خیریت دریافت کی اور پوچھا "ہمارے لیے کیا کیا لائے؟" عرض کیا "میرا قافلہ شہر سے باہر ٹھہرا ہوا ہے۔ اب کی حضور کے اقبال سے مجھے بڑی کامیابی حاصل ہوئی۔ اور ایسا سامان لایا ہون جیسا کبھی حضور کی نظر سے نہ گذرا ہوگا"۔ زبّا نے خوش ہو کے کہا "تو قافلے کو اندر لاؤ۔ مین بھی اپنے قصر کے بُرج مین بیٹھ کے اُس کے آنے کی سیر دیکھون گی"۔ قُصَیر نے زمین بوس ہو کے عرض کیا "ضرور ملاحظہ ہو۔ یہی بات عرض کرنے کے لیے مین قافلے سے پہلے چلا آیا"۔

الغرض ملکۂ زبّا شاہانہ ٹھاٹھ سے قلعے کے بُرج مین جا کے بیٹھی۔ جہان سے گرد کا منظر دور دور تک نظر آتا تھا۔ اور وہ خوشنما سڑک جو مشرق و مغرب کے قافلون اور مسافرون اور سیاحون سے اکثر بھری رہا کرتی تھی کیسی خوش چال کی مانگ کی طرح نشیب و فراز عالم کا تماشا دکھاتی ہوئی فرسخون تک دوڑی چلی گئی تھی۔ وہ اپنے بُرج مین آ کے بیٹھی ہی تھی کہ سامنے سے وہ عظیم الشان قافلہ نمودار ہوا۔ اونٹ گردنون کو ہلاتے اور جھومتے ہوے چلے آتے تھے اُنکے گلے مین گھنگرو بج رہے تھے۔ جلاجل و بوق جنھین قافلے والے بجاتے تھے اُنکی بلند آوازین گرد کے دشت و کوہسار مین گونجتی اور قلعے کی دیوارون سے آ آ کے ٹکراتی تھین۔ حُدی خوانون کا نغمہ گرد کی فضا مین ایک محویت و بیخودی کا سمان پیدا کر رہا تھا۔

آخر قافلہ آتے آتے خاص قلعے کے نیچے پہونچا۔ جس کا دروازہ چشم انتظار کی طرح کھلا ہوا تھا۔ اور ریٹ ان دوست نما دشمنون کے استقبال کے لیے گویا اپنا

آغوش شوق کھولے ہوئے تھے۔ اب اس قافلے کا بہت سا حصہ قلعے میں داخل ہو گیا۔ اور کچھ باہر تھا کہ ملکہ ان شتر سواروں کی تھکی ہوئی رفتار میں کوئی غیر معمولی بات دیکھ کے کھٹکی۔ اور دو شعر پڑھے جن کا ماحصل یہ تھا کہ "یہ اونٹ کیوں جست کرتے ہوئے چلتے ہیں؟ کیا ان پر لشکر ہے؟ یا لوہے کی زرہیں اور اسلحہ ہیں؟"

قلعے میں داخل ہوتے ہی تمام سپاہی جو پہلے سے مسلح اور جنگی لباس سے آراستہ تھے صندوق کھول کھول کے باہر نکل پڑے۔ زور و شور سے قلعہ والوں پر حملہ کر دیا۔ اور آناً فاناً قتل و خون کا بازار گرم ہو گیا۔ مرد تہ تیغ ہونے لگے۔ عورتیں اور بچے گرفتار کیے جانے لگے۔ اور فریاد و واویلا کا شور بلند ہوا۔ ملکہ زبا نے یہ حالت دیکھی تو سمجھی کہ اسے فریب دیا گیا۔ اور قصیر دوست نہیں بلکہ اس کا دغاباز دشمن تھا۔ اس وقت اور کوئی تدبیر بن نہ پڑ سکتی تھی ارادہ کیا کہ اس مخفی سرنگ کی راہ سے جو قلعے سے باہر تک گئی ہے نکل جائے اور بھاگ کے کسی اور جگہ ہو رہے۔ مگر قصیر کو جہاں قلعہ کے اور سب راز معلوم ہو گئے تھے وہاں اس سرنگ کا حال بھی معلوم ہو گیا تھا۔ اور اسی خیال سے کہ ملکہ اس راہ سے نکل نہ جائے اس نے خود عمرو کو لیجا کے پہلے ہی سے اس سرنگ کے دہانے پر کھڑا کر دیا تھا۔ ملکہ زبا جیسے ہی بدحواسی اور گھبراہٹ کے ساتھ وہاں پہنچی عمرو تلوار لے کے دوڑا اور بولا "کہاں جاتی ہو؟ جذیمہ کا خون بے انتقام نہیں رہ سکتا۔" یہ دیکھتے ہی وہ ٹھٹھک کے کھڑی ہو گئی۔ عمرو کی صورت دیکھی۔ جو سامنے ہیبت و خوف کی تصویر بنا کھڑا تھا۔ پھر ہوش سنبھال کے بولی "یہ نہ ہو گا۔ وقت ہی آگے برابر ہو گیا ہے تو اور بہانے بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ مروں گی۔ مگر عمرو کے ہاتھ سے نہیں۔ بلکہ خود اپنے ہاتھ سے۔" یہ کہتے ہی ایک بجلی کی پھرتی سے اپنا ہاتھ منہ کے پاس لے گئی۔ ہیرے کی انگوٹھی کے نگ کو دانتوں سے کتر کے کھا گئی۔ اور قبل اس کے کہ عمرو حربہ کرنے کی جرأت کرے۔ زمین پر بیتاب ہو کے گری۔ اور تڑپ تڑپ کے مر گئی۔

یوں اس لائق۔ ہوشیار۔ اور خوبصورت ملکہ کی زندگی کا خاتمہ ہوا۔ اور گو

خودکشی نامردی و بزدلی سمجھی جاتی ہے ۔ مگر وہ اپنی اس بہادرانہ خودکشی سے ایک اعلیٰ درجے کی شجاعت کا نمونہ دنیا کو دکھا گئی ۔ اس کے بعد اس قلعہ اور اس کے تمام توابع پر عمرو کا قبضہ ہوگیا ۔ اور قصیر جس نے پرائے شگون کے لیے اپنی ناک کٹوائی تھی مدتوں تک حیرہ کے دربار کا وزیر و معتمد علیہ رہا ۔

## حسن کی کرشمہ سازیاں

غالباً دنیا کا کوئی حصہ اور کوئی ملک نہ ہوگا جہاں عورت اور مرد کے تعلقات نے نئے نئے کرشمے نہ دکھائے ہوں ۔ بیشک دنیا کی تاریخ اس سے بھری ہوئی ہے کہ زبردست تاجداروں اور نامور پہلوانوں نے اپنے زور بازو اور اپنی شمشیر خارا شگاف سے بڑی بڑی سرکش قوموں کو مغلوب و مقہور کر دیا مگر انھیں کے سلسلے میں بہت سے ایسے واقعات بھی نظر آتے ہیں جن میں عورتوں نے اپنے حسن عالمگیر کی قوت اور اپنے دلربائی کے اسلحہ ۔ اپنی نظر کے تیروں اور گیسوؤں کی کمندوں سے اُن مشہور و معروف ناموروں کو بھی مغلوب و مقہور کر دیا جو بڑی سخت اور سرکش قوموں کو اپنا غلام اور تابع فرمان بنا چکے تھے ۔ دلگداز میں ہم اس قسم کی حسین عورتوں کے حالات کا ایک سلسلہ شروع کرتے ہیں ۔ جس سے ناظرین پر روشن ہوگا کہ دنیا میں حسن زاہد فریب نے کیسے کیسے کرشمے دکھائے ہیں ۔ اور کیسی کیسی فتحیں حاصل کی ہیں ۔

## زلیخا

(ملک مصر میں)

یوں تو ناز آفرینی و ناز برداری اور دل ربائی و دل فروشی کی گرم بازاری عشق و محبت کے چراغ کو ہمیشہ اور ہر جگہ اُکساتی اور تیز کرتی رہتی ہے ۔ مگر مصر کو اس بارۂ خاص میں ساری دنیا پر ایک نمایاں فوقیت حاصل ہے ۔ شعرائے عجم ترکوں کے حسن و جمال کی تعریف میں ہمیشہ رطب اللسان اور ایک ترک شیرازی کے خالِ ہندو پر سمرقند و بخارا کو قربان کرتے رہے ۔ گرجستان کے

حُسن و جمال کا ایک زمانہ گرویدہ ہو رہا ہے۔ اور وہ کوہ قاف کی پریاں ہی ہیں جو صدیوں اور مدت ہاے دراز سے ایران و روم کے شاہی محلوں کی زیب و زینت بنی ہوئی ہیں۔ متھرا جی کی گوپیوں نے سری کرشن جی کی دیوتائی کی شان میں زندہ دلی کی جان ڈالی ہے۔ مگر سرزمین مصر نے اپنی نازنین مہوشوں کی دلربائی و دلفریبی کے جیسے کارنامے صفحات تاریخ پر درج کرا دیے ہیں اور کسی ملک کو نہیں نصیب کیونکہ زلیخا اور قلوبطرہ (کلوپیٹرا) کی سی نازنین دلبروں کو کسی ملک کی تاریخ نہیں پیش کر سکی۔ جنھوں نے دلبری و دلستانی کو ایک فن بنا کے اُس میں انتہا درجے کا کمال دکھا دیا۔

زلیخا کے حالات کو یہاں تک شہرت و نمود حاصل ہے کہ توریت اور قرآن کے روحانی لٹریچر میں بھی انھیں جگہ مل گئی۔ اور قلوبطرہ کے واقعات مورخین روم کے ذریعے سے اس قدر مشہور ہوے کہ آج ہر زبان کے مورخین کی زبان پر ہیں۔ اور متین سے متین اہل تاریخ کے بیان میں بھی اُن کا تذکرہ آتے ہی ایک شاعرانہ رس اور مزہ پیدا ہو جاتا ہے۔ اپنے حُسن و جمال کے اثر اور اپنی سحر آفرین آنکھوں کے جادو بھرے تیروں سے کسی کے دل کو زخمی کر دینا ایک ایسا فن ہے جس میں ہر ملک کے حسین کمال رکھتے ہیں۔ اور ہر جگہ کے عشاق خستہ جگر اپنے دلرباؤں کی بے رحمی کی شکایت کر رہے ہیں۔ رومی شاعر اووِڈ کی مثنوی "آرٹ آف لو" (فن عشق بازی) کے مطالعے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ روم کی ناز آفرین مہ جبینیں کس خوبصورتی سے دل چھین لیا کرتی تھیں۔ اور اُنکے ہاتھوں سے عشاق کیسے دل برشتہ ہو رہے تھے۔ مگر مصر کی یہ دونوں عالم حُسن کی ہیروئنیں جنھوں نے دلستانی کی معرکہ آرائیوں میں قیامت تک یادرہنے والی فتحیں حاصل کی تھیں سب سے بڑا یہ امتیاز رکھتی ہیں کہ اپنے حُسن کو موثر بنانے اور اپنے تیر نظر میں جہانگیری کی قوت پیدا کرنے میں اُنھوں نے جو کمال دکھا دیا اور کہیں کی نازک ادا دلربائیں نہیں دکھا سکیں۔

زلیخا کا مختصر واقعہ یہ ہے کہ جب حضرت یوسفؑ کو اُنکے نامہربان بھائیوں نے صحراے عرب کے ایک اسمٰعیلی قافلے والوں کے ہاتھ بیچ ڈالا تو وہ لوگ آپ کو لیکے

مصر کے بازار حسن میں پہونچے - اور قطفیر نام ایک معزز عہدہ دار مصر کے ہاتھ فروخت کر ڈالا - جو دربار فراعنہ میں وزیر خزانہ کی خدمت پر مامور تھا - اور عزیز مصر کہلاتا تھا۔ عزیز نے حضرت یوسفؑ کو لا کے اپنی بی بی کے سپرد کیا - جس کا نام مورخین سلف کے نزدیک تو راعیلؔ تھا مگر خدا جانے کیونکر ایران وہند کے متاخر شعراو مورخین میں "زلیخا" مشہور ہو گیا - اور چونکہ اس معزز خاتون کا یہی نام ایران وہندوستان کے بچے بچے کی زبان پر ہے - لہذا ہم بھی اُسے اسی مشہور نام سے یاد کرتے ہیں عزیز نے حضرت یوسفؑ کو اپنی بی بی کے حوالے کرتے وقت یہ ارادہ ظاہر کیا تھا کہ چونکہ ہم لاولد ہیں اس لیے اس خوبصورت کنعانی لڑکے کو بیٹا بنا لیں گے -

جب آپ بڑے اور جوان ہوے - اور آپ کے حُسن وجمال میں جوانی کی دلربائی نے جلوہ دکھایا تو زلیخا آپ کی صورت پر فریفتہ ہو گئی - اور اپنے دام میں گرفتار کرنے کے لیے طرح طرح کی تدبیریں کرنے لگی - مگر ایک معصوم پیمبرزادے کے قدم کو لغزش ہونا غیر ممکن تھا - کوئی تدبیر کارگر نہ ہوئی - تب اُس نے مولانا جامی کی روایت کے مطابق ایک مکان کو ایسے طریقے سے سجا اور آراستہ کیا کہ انسان کیسا ہی بے حس ہو اُس میں قدم رکھتے ہی اُس کے دل میں ایک شورش عشق پیدا ہو جائے - ہر طرف در و دیوار میں ایسی تصویریں لگی ہوئی تھیں جنھیں دیکھ کے دل ہاتھوں سے جاتا رہتا - اور ممکن نہ تھا کہ انسان اپنے دل پر قابو رکھ سکے - اُس مکان کے اندر زلیخا یوسفؑ کو نہا لے گئی - سب دروازے بند کر لیے - اور کمال بیتابی عشق کے ساتھ یوسف سے لپٹ گئی - یہاں کے عالم کو دیکھ کے یوسف بھی از خود رفتہ ہو گئے قریب تھا کہ اُس کے دام زلف میں گرفتار ہو جائیں - مگر ساتھ ہی تنبہ ہوا - اور بے اختیار بھاگے - زلیخا نہایت ہی بیتابی سے پیچھے دوڑی اور دامن پکڑ لیا مگر یوسف نے ایسا بے اختیاری سے جھٹکا دیا کہ دامن پھٹ کے اُسکے ہاتھ میں رہ گیا اور یہ دروازہ کھول کے باہر نکل پڑے -

---

خلہ توراۃ اور قرآن مجید میں اس خاتون کا کوئی نام نہیں بتایا گیا ہے اور وہ "عزیز کی جورو" یا "امراۃ العزیز" کے الفاظ سے یاد کی گئی ہے - عرب کے قدیم مورخ ابن اثیر وغیرہ اس محترم و مشہور خاتون کا نام "راعیل" بتاتے ہیں - مگر اب مسلمانوں میں اُس کا نام زلیخا مشہور ہے -

باہر نکلتے ہی عزیز مصر کا سامنا ہو گیا۔ جس نے دونوں کو اس حالت میں دیکھا کہ آگے آگے تو نہایت بدحواسی کے عالم میں یوسف ہیں۔ پیچھے اُس کی جورو۔ دور یوسف کا پھٹا ہوا دامن اُس کے ہاتھ میں ہے۔ یہ دیکھ کے اُدھر تو وہ بھونچکا رہ گیا۔ اور اِدھر ان دونوں کا یہ عالم ہوا کہ "کاٹو تو لہو نہ تھا بدن میں" مگر زلیخا کی پُرفتن طبیعت اور پُرفن فطرت نے اُسے سنبھالا۔ شوہر کی طرف دیکھ کے بے تحاشا چلائی "تمھاری بی بی کے ساتھ جو کوئی بُرا ارادہ کرے اُس کی سزا قید کے سوا بھلا کیا ہو سکتی ہے؟" یہ سُن کے یوسف میں تاب نہ رہی۔ بولے "خود ہی تو میرے پیچھے پڑی ہوئی ہیں۔ اور اُلٹے مجھی کو الزام دیتی ہیں۔ میں جان بچا کے بھاگا تو میرے پیچھے دوڑیں اور میرا دامن پھاڑ لیا"۔ اب عزیز مصر متردد تھا کہ کیا فیصلہ کرے اور کسے الزام دے کہ اُس کا چچازاد بھائی جو اتفاقاً اُس کے ساتھ تھا بولا "کُرتے ہی کے دیکھنے سے دونوں کا جھوٹ سچ کھل جائے گا۔ اگر یوسف کے کُرتے کا اگلا دامن پھٹا ہو تو جانیے کہ زلیخا سچی ہیں اور یوسف جھوٹے ہیں۔ اور اگر پچھلا دامن پھٹا ہو تو سمجھ لینا چاہیے کہ یوسف سچے ہیں اور یہ جھوٹی ہیں"۔ اس تجویز کے مطابق کُرتے کا جو معائنہ کیا گیا تو نظر آیا کہ پچھلا دامن پھٹا ہوا ہے۔ اس ثبوت کے بہم پہونچتے ہی زلیخا کا سر ندامت سے جھک گیا۔ اور عزیز نے بی بی کی طرف دیکھ کے کہا "یہ تمھارا ہی فریب ہے۔ سچ یہ ہے کہ تم لوگ بڑے ہی مکار ہوتے ہو"۔ بی بی کو سزا کیا دیتا؟ اور پھر عزیز سا تاکارہ آدمی جس کی نسبت مشہور تھا کہ عورتوں کے کام ہی کا نہیں ہے۔ اس واقعہ کو اتنے ہی پر ٹال دیا کہ زلیخا سے کہا "بی بی۔ سارا قصور تمھارا تھا۔ لے اب گناہ سے توبہ کرو۔ اور پھر ایسا نہ ہو"۔

یہ تو پہلا موقع تھا جبکہ زلیخا نے اپنے حسن و جمال کے اثر۔ اپنے نازو انداز اور اپنے کمال دلبری سے ایک پیمبر زادے کے دل پر فتح پانے کی کوشش کی تھی۔ مگر چونکہ پیمبری کے دامن عفت میں دھبہ لگانا کوئی آسان کام نہ تھا بالکل کامیاب نہ ہو سکی تھی۔ لیکن ایک دوسرے موقع پر جب اُس نے حسن کی کرشمہ سازیاں دکھانے کے ہنر میں کمال چالاکدستی دکھائی اس بات کا

کوشش کی کہ حسن یوسف کا اثر تمام پرہوش خاتون مصر کے دلون پر ڈال دے اور اپنے آپ کو معذور ثابت کرے پوری طرح فتحیاب ہوئی۔

یہ سین بھی نہایت ہی دلفریب تھا۔ اور سوا مصر کی سرزمین کے اور کہین شاید نہ نظر آیا ہو گا۔

اس کی بنا یہ تھی کہ زلیخا کے دل ہاتھ سے دے بیٹھنے کا حال جب اُمراے مصر کے گھرون مین مشہور ہوا اور تمام معزز خاتونین انگلیون کو دانتون سے کاٹ کاٹ کے زلیخا کو الزام دینے لگین کہ "دلی شوق پورا کرنے کے لیے ایک غلام ہی تھا۔ زلیخا کو کوئی شریف زادہ نہ ملتا تھا؟" تو اپنے سر سے یہ الزام اُٹھانے کے لیے زلیخا نے ایک دن تمام خاتونان مصر کی دعوت کی جس مین بڑے ہی تکلف کا سامان کیا۔ دو کمرے نہایت دولتمندی سے آراستہ کیے۔ جدھر نظر جاتی سونے کی جھالرین جھلک رہی تھین۔ زرد مخمل کا فرش بچھا ہوا تھا۔ ہر طرف دیبا و حریر کے پردے لٹکائے گئے تھے۔ اور اُنکی آرائش مین کوئی دقیقہ نہین اُٹھا رکھا گیا تھا۔ پھر ایک کمرے مین اُس نے چابکدست مشاطاؤن کو حکم دیا کہ یوسف کو بنا چُنا کے دولھا بنا دین۔ آپ کے بالون مین کنگھی کر کے موتی پرو دئے گئے۔ حریر زرد کے کپڑے پہنائے گئے جس مین سنہرے روپہلے اور سرخ گل بوٹون پر سبز رنگ کی چڑیان بٹھائی گئی تھین۔ اطلس سرخ کا پائجامہ اور سر پہ موتیون اور جواہرات کا مرصع تاج پہنایا۔ اُس تاج کے نیچے سے آپ کی خم درخم زلفین نکلی ہوئی تھین جو پیشانی پر مار پیچان کی طرح بل کھانے کے بعد چہرے کے گرداگرد چکر کھاتی ہوئی سینے پر لٹکا دی گئی تھین۔ ادھر اُدھر دونون رخسارون پر دو زلفین بچھوون کے ڈنک کی طرح مناسب خم کے ساتھ نکال دی گئی تھین اور باقی زلفین پیٹھ پر بکھری ہوئی تھین جن مین موتی گوندھے گئے اور طلائی موباف ڈال کے عجب پرلطف جال شانون اور پیٹھ پر پھیلا دیا گیا تھا۔ دونون کانون مین دو اعلی درجے کے موتیون کے گوشوارے پڑے تھے۔ گلے مین طلائی مرصع طوق تھا۔ کمر مین سونے کا پٹکا تھا جس مین یاقوت کی گھنڈیان اور موتیون جھالرین لگی تھین۔

جب حضرت یوسف اس طرح نہائے دُھلائے اور سنوارے جا چکے تو دوسرے اُس سے زیادہ پر تکلف کمرے مین دسترخوان بچھایا گیا۔ جس پر تمام حسین و نازآفرین مہانون نے بیٹھ کے ہر قسم کے الوان نعمت کا لطف اُٹھایا۔ اسکے بعد جام شراب کا دَور چلا۔ اور شراب کے بعد جب میوہ خوری کا وقت آیا تو ہر خاتون مصر کے سامنے ایک ترنج اور ایک چھُری لا کے رکھ دی گئی تاکہ اُنھین کاٹ کے کھائین۔ ابھی وہ پھلون کو کاٹنے نہین پائی تھین کہ زلیخا نے اُن سب خاتونون کی طرف متوجہ ہو کے کہا "بی بیو۔ مین نے سُنا ہے کہ ایک غلام کے متعلق تم سب مجھے الزام دیتی ہو۔ کیا یہ سچ ہے؟" سب نے کہا "ہان سچ ہے۔ ہمارے خیال مین آپ کا حُسن و جمال اس مرتبے کا ہے کہ اُس پر بادشاہون اور شاہزادون کی نظرین پڑنی چاہیین تھین۔ نہ یہ کہ ایک غلام پر فریفتہ ہو کے آپ اپنی بے قدری کر دین!" زلیخا نے کہا "مگر تم اس امر کا صحیح اندازہ نہین کر سکتی ہو۔" پھر حکم دیا کہ مغرب کی طرف کے زربفت کے پردے اُٹھا کے حضرت یوسف لائے جائین۔ مشاطائین اُسی شان و غنائی سے یوسف کو اندر لائین۔ صبح کا وقت تھا اور اس کا پہلے سے انتظام رکھا گیا تھا کہ یوسف جیسے ہی اس کمرے مین داخل ہون اُنکے چہرے پر آفتاب کی شعاعین پڑین۔ چنانچہ آپ لائے گئے۔ سورج کی نرم شعاعون نے چہرے پر سنہرا پانی پھیر کے آپ کے حُسن کو اور چمکا دیا۔ یہ معلوم ہوا کہ آسمان سے کوئی فرشتہ اُتر آیا ہے۔ یا آسمانی حُسن دنیا مین جلوہ افروز ہو گیا۔ ساری خاتونین مبہوت اور بُت بن کے رہ گئین۔ زلیخا نے کہا "کیون کیا ہوا؟ یہ تم باتین کرتے کرتے رُک کیون گئین؟" سب نے جواب دیا "یہ انسان نہین فرشتہ ہے۔" اس کے بعد سب نے ترنج کاٹنے کا قصد کیا تو بے اختیاری و بیخودی مین ترنجون کے عوض اپنی اُنگلیان کاٹ لین۔ اُنکی یہ حالت دیکھ کے زلیخا بولی "یہی وہ غلام ہے جس کے بارے مین مجھے الزام دیا جاتا ہے۔ اور یہی ہے جس پر تم سب مجھے لعنت ملامت کرتی تھین۔ مگر تھین انصاف کرو کہ ایسے جوان رعنا کو انسان چاہے نہ تو کیا کرے۔" اب سب نے زلیخا

کی معذوری تسلیم کرلی تو زلیخا نے اُن سے التجا کرکے کہا "جب تمھارا یہ خیال ہے تو خدا کے لیے اسے سمجھا بجھا کے راضی کردو" اب سب عورتوں نے اُٹھ اُٹھ کے حضرت یوسف کو فریب دینا شروع کیا - اور بعض بجائے اس کے کہ وہ زلیخا کی وکالت کرتیں - آپ کو خود اپنی طرف مائل کرنے لگیں - مگر بظاہر زلیخا ہی کی سفارش کر رہی تھیں -

درحقیقت یہ بھی نہایت ہی موثر سین تھا کہ حضرت یوسف سجے سجائے دولہا بنے ہوئے خاموش کھڑے ہیں اور مصر کی ساری حسین و پری جمال عورتیں لباس فاخرہ اور زیور پہنے اور ہر قسم کا بناؤ چناؤ کیے ہوئے آپ کو یا تو زلیخا کی طرف متوجہ کرتی ہیں اور یا اپنے دام میں پھانسنا چاہتی ہیں - بے شک یہ زلیخا کا پہلے سے بھی بڑھا ہوا فریب تھا - مگر پیمبرانہ عصمت اس پر بھی غالب آئی - اور کسی کا زور نہ چلا - یہاں تک کہ زلیخا جب بالکل عاجز و مایوس ہوئی اور کوئی زور نہ چلا تو آپ کو قید خانے میں بھیجدیا -

## قلوبطرہ - کلوپیٹرا

زلیخا کے بعد مصر میں قلوبطرہ کے حُسن کی کرشمہ سازیاں ہیں - جس کا پایہ تاریخی حیثیت سے بہت بڑھا ہوا ہے - وہ اُس سرزمین کے کسی معزز گھرانے کی بہو بیٹی نہیں بلکہ خود ملکہ تھی - اور چونکہ وہ اپنے حُسن کی کمند کسی پیمبر زادے پر نہیں ڈالتی تھی - اس لیے اپنے اغراض میں کامیاب بھی خوب ہوئی - اور شہوت پرستی و حُسن فروشی کے نشیب و فراز میں پڑکے آخر خود اپنے ہی کرشمہ سازیوں اور ناز آفرینیوں پر قربان ہوگئی -

سکندر کے ہاتھ سے جب مصر کا پُرانا خاندان فراعنہ پامال ہوا - اور وطنی سلطنت کا خاتمہ ہوچکا تو اسکے بعد بطلیموس لاغوس کے فرمانروائے مصر ہونے سے وہاں بطلیموسیوں کا ایک نیا یونانی خاندان شاہی شروع ہوا - جس کے تاجدار بڑے بڑے حامیان علم و فن گذرے ہیں - اور انھیں میں وہ بڑا نامی گرامی ریاضی دان بطلیوس یا بطلیموس گذرا ہے جسے اکثر لوگ بجائے بادشاہ کے ایک عالی مرتبہ حکیم

و ہندسہ جانتے ہیں اور جو پرانے نظام فلکی کا پہلا بانی تصور کیا جاتا ہے۔
اسی خاندان کے پچھلے تاجدار بطلیموس اولی طس کی دو اولادین تھین۔ ایک لڑکا بطلیموس اور ایک چھوٹی لڑکی قلوبطرہ۔ قلوبطرہ کے حسن وجمال اور اُس کی ذہانت وقابلیت کے باعث باپ کو اُس سے ایسی محبت تھی کہ مرتے وقت وصیت کر گیا کہ میرے بعد قلوبطرہ اور بطلیموس دونون مل کے سلطنت کرین۔ مگر افسوس دولت وسلطنت وہ چیز ہے جو محبت و قرابت کے تمام رشتون کو قطع کر دیا کرتی ہے۔ نوعمر بطلیموس سریر شہریاری پر قدم رکھتے ہی بہن کے حق مین ایک نامہربان بھائی بن گیا۔ اور اُسے اُسکے حقوق وراثت سے محروم کر کے گھر سے نکال دیا۔ مگر قلوبطرہ بھی کوئی دبنے والی شہزادی نہ تھی۔ مقابلے کو اُٹھ کھڑی ہوئی اور اپنے جھنڈے کے نیچے ایک بڑا لشکر جرار جمع کر لیا۔
یہ سنہ ۴۸ قبل محمد یعنی ولادت مسیح سے اڑتالیس سال پیشتر کا زمانہ تھا۔ دولت روم اپنے شباب پر تھی۔ اور وہ دور شروع ہو گیا تھا جبکہ جمہوریت کا زور توڑ کے یولیوس قیصر (جولیس سیزر) سلطنت روم کے سیاہ وسفید کا مالک ہو گیا تھا۔ یولیوس اپنے حریف فامفئی (پامپی) کے تعاقب مین وارد مصر ہوا۔ اور ساحل اسکندریہ پر قدم رکھتے ہی فامفئی کا سر اُسکے سامنے لا کے پیش کر دیا گیا۔ اب وہ واپس چلا جاتا مگر دولت روم کا چونکہ یہ اصول تھا کہ قرب وجوار بلکہ ممالک دور ودراز مین بھی جہان تک بنے سلطنتون کے معاملات مین دخل دہی کر کر کے اپنی قوت بڑھائی جائے۔ لہذا یولیوس قیصر مصر کے خاندان شاہی کا جھگڑا چکانے کے لیے اسکندریہ مین ٹھہر گیا۔ اُس کی آمد کی خبر سنتے ہی قلوبطرہ بھی اسکندریہ پہونچی اور کوشش کرنے لگی کہ کسی صورت سے قیصر کے دربار مین پہونچے۔ اُسے اپنے حسن وجمال پر ناز اور دعوے تھا۔ اور سمجھتی تھی کہ ممکن نہین کوئی شخص میری دلفریب صورت دیکھے اور میرا طرفدار نہ بن جائے۔ اس لیے وہ تو اس فکر مین تھی کہ کسی طرح قیصر سے چار آنکھین ہو جائین۔ اور قیصر کی یہ حالت تھی کہ اُس کی صحبت مین بار پانا قریب قریب غیر ممکن تھا۔ اور غالباً یہ بھی قلوبطرہ کے بھائی بطلیموس کی سازش کا نتیجہ تھا جو قلوبطرہ کی کسی صورت سے قیصر تک رسائی نہین ہو سکتی تھی۔

طرف سے بیس منتخب معزز سفیرون کا ایک ڈپوٹیشن آیا - اور اُسے شادی کا پیام دیا -

اغور کو قتل کرکے ڈریولیان لوگون کا حوصلہ بڑھ گیا تھا - چاہتے تھے کہ پوری قلمرو روس کے مالک بن جائین - جس کی مناسب ترین تدبیر اُن کے سردار کے ذہن مین یہ آئی کہ مین ملکۂ اولغا سے شادی کر لون - اگرچہ اولغا کی عمر اب زیادہ ہو چکی تھی - وہ دلیری وناز آفرینی کا زمانہ گذر گیا تھا تاہم گذشتہ حسن کی چند کرنین اب بھی اُس کے خوبصورت چہرے سے نمودار تھین - جنھون نے سلطنت کی ہوس مین ل کے ڈریولیان لوگون کے سردار کو ازخود رفتہ کر دیا - اور وہ اپنی حالت وحیثیت کو بالکل بھول گیا -

اس سفارت پر ملکۂ اولغا بہت برہم ہوئی - مگر چونکہ عقلمند اور انجام پر خوب نظر رکھتی تھی اپنے غیظ وغضب کو دل ہی مین دبایا - اور اُن سے کہا "تمھارا پیام مین خوشی سے قبول کرون گی - مجھے تو خود ہی اس کی تمنا تھی - مگر تم جس کشتی مین آئے ہو اُسی مین جا کے ٹھہرو - مین اپنے اُمرا ووزرا سے مشورہ کر لون اور اس کے بعد اُنھین کل صبح کو تمھارے پاس بھیجون گی کہ تمھین قدر ومنزلت اور تعظیم وتکریم سے میرے قصر مین لائین - اور مین باضابطہ طور پر تمھاری درخواست کو قبول کر لون - مگر اتنا خیال رہے کہ تم سوا اُنکے کندھون پر سوار ہوکے آتے کے اور کسی طرح اور کسی سواری پر نہ آنا تاکہ تمھارا رعب اُن پر خوب بیٹھ جائے" اس جواب سے نہایت محظوظ ہوکے وہ لوگ اپنی کشتی مین واپس گئے -

صبح کو اُنھین زیادہ انتظار نہین کرنا پڑا تھا کہ امرائے روس اُن کے استقبال کو پہونچے اور کہا "بسم اللہ - تشریف لے چلیے - حضور ملکہ نے یاد فرمایا ہے" اُن مسخرون نے کہا "مگر ہم نہ گھوڑون پر سوار ہون گے اور نہ کسی اور سواری پر ہم تو خود تمھارے کندھون پر بیٹھ کے چلین گے" روسی امیرون نے کہا "اب آپ کو اس مین اصرار ہے تو ہمین کیا عذر ہو سکتا ہے؟ ہمین تو آپ کی خاطرداشت اور اپنی ملکہ کے حکم کو پورا کرنا ہے" یہ کہہ کے سب نے بیٹھین جھکا دین اور

کہا "آیئے بیٹھیے"۔ یہ بیسون آدمی اُنکے شانون پر سوار ہوے اور وہ اُنھین قصر شاہی کی طرف لے چلے۔ لیکن قصر کے پاس پہونچنے کے بجاے اسکے کہ پھاٹک کے اندر داخل ہون اُنھین محل کے پچھواڑے لے گئے اور وہان ایک غار مین جو اسی غرض کے لیے رات ہی کو ملکہ کے حکم سے کھود رکھا گیا تھا پھینک دیا۔ پھر اُوپر سے مٹی ڈال کے اُنھین زندہ دفن کر دیا۔

اب ملکہ اولغا کو اُن لوگون سے انتقام لینے کا موقع مل گیا تھا۔ ان سفیرون کا کام تمام کرتے ہی ڈریولیان لوگون کے پاس اپنے چند ہوشیار افسر بھیجے جنھون نے اُن لوگون کے سردار سے کہا "ہماری ملکہ کو آپ سے شادی کرنا خوشی سے منظور ہے آپ کے سفیر جو گئے ہین قدر و منزلت سے وہان مہمان رکھے گئے ہین۔ اور ملکہ معظمہ چاہتی ہین کہ آپ اپنے تمام معزز سردارون کو بھیجے تاکہ وہ اُنھین دھوم دھام اور تزک و احتشام سے یہان لے آئین۔ کیونکہ بغیر کر و فر اور اعلیٰ درجے کے جلوس کے وہ اپنے شہر سے باہر قدم نہین نکال سکتین۔ ڈریولیان لوگون کا سردار تو ہوس ملک گیری اور اولغا کے عشق مین از خود رفتہ ہو رہا تھا فوراً اپنے کل معزز سرداران فوج کو حکم دے دیا کہ جاؤ ملکہ اولغا کو نہایت ہی قدر و منزلت اور شاہانہ شان و شوکت سے لے آؤ"۔ یہ لوگ ان روسی سفیرون کے ساتھ نوغراد مین پہونچے۔ جہان اُن کا بہت کچھ استقبال کیا گیا۔ اور اسکے بعد وہ حمام مین بھیجے گئے تاکہ غسل کر کے ملکہ اولغا کی خدمت مین باریاب ہون۔ جیسے ہی حمام مین داخل ہوے اُس کے دروازے باہر سے بند کر دیے گئے اور آگ تیز کر دی گئی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ چند ہی لمحون مین سب کے سب حمام کے اندر گھٹ گھٹ کے مر گئے۔

یون بڑی سہولت کے ساتھ ان لوگون کو نذر اجل کر کے اولغا نے خود روانہ ہونے کی تیاریان کر دین۔ اور ایک قاصد کو آگے بھیجا جس نے تیزی کے ساتھ جا کے ڈریولیان کو مژدہ سنایا کہ "ملکہ اولغا روانہ ہو چلین۔ آج ہی کل مین پہونچا چاہتی ہین۔ وہ پہلے اپنے شوہر کی قبر پر ماتم و نوحہ خوانی کرین گی۔ پھر آپ سب صاحبون کو ایک دعوت دینگی۔ جس کے بعد شادی کے رسوم عمل مین

آئین گے۔"

یہ خوشخبری سنتے ہی سردار ڈریولیان کی یہ حالت ہوئی کہ جامے مین پھولا نہ سماتا تھا۔ فوراً اُٹھ کھڑا ہوا۔ اور ساری قوم کو لے کے استقبال کے لیے شہر کے باہر آیا۔ بڑے ادب و تعظیم کے ساتھ ملکۂ اولغا سے ملا۔ لیکن خلاف توقع اُس کے ہمراہ اپنے ایک سردار کو بھی نہ دیکھ کے پوچھا "میرے وہ سردار کہان ہین؟" جواب ملا کہ "وہ پورے لشکر روس کے ساتھ پیچھے پیچھے آرہے ہین"

اس جواب پر وہ مطمئن ہو گیا۔ اور اولغا نے اپنی قرارداد کے مطابق پہلے اپنے شوہر آغور کی قبر پر نوحہ خوانی کی۔ ماتم کیا۔ جی بھر کے روئی۔ اور اپنی قیامگاہ مین آکے دعوت کا سامان کیا۔ یہ دعوت نہایت ہی پُر تکلف اور شاندار تھی۔ تمام ڈریولیان لوگ حسب مرتبہ قدر و منزلت سے بٹھائے گئے۔ دسترخوان چنا گیا۔ سب نے لذیذ غذائین تناول کین۔ سیر ہو کے کھایا۔ اور شراب کے دَور چلنا شروع ہوے۔ عمدہ قیمتی اور تیز شرابین مہیا کی گئین جن کے زیادہ تیز کرنے کے لیے کیا عجب کہ اُن مین اور بھی مختلف نشئی اجزا ملا دیے گئے ہون۔ کیونکہ دو ہی چار جام مین جتنے تھے مدہوش و از خود رفتہ تھے۔ اور شور مچا ہوا تھا کہ

دَور چلے دَور چلے ساقیا     اَور چلے اَور چلے ساقیا

عین اسی حالت مین کہ کسی کو سر و پا کا ہوش نہ تھا۔ اور ملکۂ اولغا لوگون کی از خود رفتگیون کا تماشا دیکھ رہی تھی ناگہان روسی سپاہی نیزے اور تلوارین لیے ہوے اِن لوگون پر جھپک پڑے۔ ڈریولیان لوگون کی یہ حالت ہوئی کہ بھاگنا چاہتے تھے گر بھاگنے کے قدم نہ تھے۔ اُٹھ اُٹھ کے گرتے تھے اور قتل ہوتے تھے۔ جن چند لوگون کا نشہ ہرن ہو گیا تھا وہ تو اپنے سردار کے ساتھ بھاگ کھڑے ہوے باقی پانچ ہزار آدمی اُسی جگہ کاٹ کے ڈال دیے گئے۔

اس طریقے سے اولغا نے ڈریولیان لوگون کی قوت بالکل توڑ دی اور اُنھین حیران و پریشان اور ترسان و لرزان چھوڑ کے اپنے شہر مین واپس آئی ایک برس گذر گیا اور ڈریولیان لوگون کو سوا خاموش پڑے رہنے کے سر اُٹھانے کی جرأت نہین ہوئی۔ اولغا کے سینے مین ابھی تک انتقام کی آگ بھڑک رہی

تھی - دوسرے برس اپنے ننھے بچے کو ساتھ لے کے سپاہ روس کی سپہ سالاری کرتی ہوئی اولغا ڈریولیان پر چڑھ آئی - ڈریولیان کو مقابلے کی جرأت نہیں ہوئی اپنے قلعے مین جا کے بیٹھ رہے اور پھاٹک بند کر لیے - ملکہ اولغا نے فوراً قلعے کا محاصرہ کر لیا - اور بڑی بہادری سے اپنے لشکر کو لڑاتی اور قلعے پر دھاوے اور حملے کرتی رہی - مگر قلعہ نہایت ہی مضبوط تھا - ہزار کوشش کی کچھ بھی زور نہ چل سکا - اور ڈریولیان قسم کھائے تھے کہ چاہے بھوکے پیاسے مر جائین مگر قلعے کا دروازہ نہ کھولین گے - خلاصہ یہ کہ محاصرے کو ایک مدت گذر گئی اور فوج روس کے کچھ بنائے نہ بنی -

اب ملکۂ اولغا نئی تدبیرون مین مصروف ہوئی جو عورتون کے لیے خاص ہین - اور جن سے اکثر عورتون نے بڑے بڑون پر فتح پائی ہے - اُس نے قلعے والون کے پاس ایک سفیر کے ذریعے سے کہلا بھیجا کہ "کیا ارادہ ہے؟ اب کیا تم نے دل مین یہی ٹھان لی ہے کہ قلعے مین پڑے سڑا کرو؟ اور فاقے کر کر کے مر جاؤ؟ مانا کہ تمھارا قلعہ مضبوط ہے مگر رسد کا کیا انتظام کروگے؟ اور یہ بھی سہی - مگر کب تک؟ مین نے بھی قسم کھالی ہے کہ بے فتح کیے نہ جاؤن گی - ہان اگر تم صلح پر آمادہ ہو تو مین نہایت ہی آسان شرطون پر تمھارا قصور معاف کرنے کو تیار ہون - اور ایسا خراج قبول کر لون گی جو محض برائے نام ہوگا اور جس کا تم پر بار نہ پڑے گا - فقط اتنا چاہتی ہون کہ تم مین سے ہر شخص اپنے گھر سے تین کبوتر اور تین گرگریان (خانگی چڑیان) پکڑ کے میرے پاس بھیجدے - جن سے تمھاری اطاعت کا اظہار ہو جائے گا - اور مین اس معمولی اور بے آزار خراج کو لے کے چلی جاؤن گی" ڈریولیان لوگون کے سردارون نے یہ پیام سُن کے کہا "یہ کون سی مشکل بات ہے؟ اگر ملکہ ایسی نہایت آسان شرط پر صلح کرنے کو آمادہ ہین تو ہم خوشی سے اُن کی اطاعت قبول کرتے ہین - اور عنقریب ہر گھر سے کبوتر اور چڑیان پکڑوا کے نذر کر دین گے" دو ہی تین دن کے اندر کبوتر اور چڑیان ملکۂ اولغا کے ملاحظے مین پیش کر دی گئین -

ملکہ نے اس عجیب و غریب خراج کے وصول ہوتے ہی حکم دیا کہ جتنے کبوتر

اور چڑیاں ہیں اتنے ہی گچھے اور گیند تیار کر کے تیل میں ڈبوئے جائیں اور پھر ان کبوتروں اور چڑیوں کی دُموں میں تاروں وغیرہ کے ذریعے سے باندھ دیئے جائیں - سپاہیوں نے فوراً اس حکم کی تعمیل کی - سرِشام ہی وہ گچھے اور گیند مشعلوں کی طرح روشن کر دیئے گئے اور ملکہ کے حکم سے وہ تمام کبوتر اور چڑیاں فوراً چھوڑ دی گئیں - جن کے اُڑتے ہی آسمان پر ایک عجیب قسم کی آتشبازی کا تماشا نظر آیا - اور معلوم ہوا کہ لشکرِ روس سے ہزارہا ہوائیاں چھوٹ رہی ہیں اور آسمان پر آگ سی لگی ہوئی ہے - جس تماشے کے دیکھنے کے لیے ڈریولیان لوگ اپنے کوٹھوں اور قلعے کے بُرجوں پر چڑھ آئے - لیکن تھوڑی دیر کے بعد جب وہ کبوتر اور چڑیاں اپنے گھروں اور آشیانوں کی تلاش میں قلعے کی طرف آنے اور اُترنے لگیں تو جہاں بیٹھیں اور جس گھر میں آئیں اُس میں آگ لگا دی - ڈریولیان بہوت وبدحواس کھڑے دیکھ ہی رہے تھے کہ قلعے کے ہر کونے اور آبادی کے ہر گھر سے شعلے بلند ہونے لگے - عورتیں اور بچے بلبلا بلبلا کے گھروں سے باہر نکل پڑے - اور آخر آگ یہاں تک بڑھی کہ قلعے کے اندر کسی کو پناہ نہ مل سکتی تھی اور سوا جل کے مر جانے کے کوئی مفر نہ تھا - گھبرا کے قلعہ کے پھاٹک کھول کے باہر نکلے اور اِدھر اُدھر بھاگنے لگے -

یہ دیکھ کے ملکہ اولغا نے فوراً حملہ کر دیا - روسی سپاہی ہر طرف سے اُن پر ٹوٹ پڑے - جو جدھر جاتا مارا جاتا تھا - اس طرح ہزارہا ڈریولیان لوگ مارے گئے اور اُن کی پوری قوم تباہ و برباد ہو گئی - اولغا نے اُن کا خوب اچھی طرح قلع قمع کرنے کے بعد جب دیکھا کہ اب قلعے میں جو کچھ تھا جل چکا تو اُس تباہ شدہ قلعے کو اپنے قبضے میں کیا - اور اس سرکش گروہ میں ذرا بھی قوت نہیں باقی رکھی کہ کبھی سر اُٹھا سکے -

اس کے بعد وہ غانم و سالم شہر کیف میں ہوتی ہوئی اپنے شہر نوغرادین پہونچی اور سپاہیوں کو انعام و اکرام تقسیم کیا - اولغا نے اُن لوگوں سے اگرچہ نہایت بے رحمی - سفاکی - اور مکاری کے ساتھ انتقام لیا مگر اسکے بعد پھر کسی امر میں اُس سے کسی قسم کی سنگدلی اور بے رحمی نہیں ظاہر ہوئی - دارالسلطنت میں واپس آنے

کے بعد اُس نے بڑی عقلمندی اور عدالت گستری سے حکومت کی۔ اور تمام رعایا کے دل اپنے ہاتھ مین لے لیے۔

اب اُس کی زندگی کا دوسرا رخ نمودار ہوا۔ کیونکہ وہ بہادر۔ مدبر و ذی ہوش ہونے کے علاوہ دین کی بڑی پابند اور نہایت ہی عابد و زاہد بھی تھی۔ دین عیسوی سارے یورپ مین پھیل چکا تھا۔ اپنی بت پرستی کو ملکہ اولگا اپنی قوم کی جہالت و بے عقلی کا نتیجہ خیال کرتی تھی۔ اور قوم روس محسوس کر رہی تھی کہ متمدن بننے کے بعد اُسے کسی اعلیٰ درجے کے متمدن مذہب کے اختیار کرنے کی بھی ضرورت ہے۔ تاہم ابھی اُس کو تھوڑا زمانہ باقی تھا کہ قوم روس مذہب عیسوی کو اختیار کرے۔ مگر ملکہ اولگا کو اپنی قدیم بت پرستی کے عیوب نظر آ گئے تھے۔ اور ملت مسیحیہ کے قبول کرنے کے لیے بیتاب تھی۔ مگر اُس کے خیال مین یہ مناسب نہ تھا کہ مین جو قوم کی حکمران اور فرمان روا ہون پُرانے مذہب کو چھوڑ دون اور قوم اپنی قدیم حالت پر برقرار رہے۔ اس لیے ۹۵۵ء مین جب سلطنت کو اُس نے خوب مضبوط اور دشمنون اور خطرون سے صاف کر دیا تھا عنان حکومت اپنے بیٹے کے ہاتھ مین دے دی۔ اور خود تخت شاہی سے اُتر کے گوشۂ عافیت مین بیٹھ گئی۔ اب اُس کا بیٹا تو اپنے مذہب کا پابند رہا مگر وہ خود آمادہ ہوئی کہ دین مسیحی اختیار کر کے باقی زندگی ریاضت و نفس کشی مین صرف کر دے۔ چنانچہ سلطنت بیٹے کو سپرد کرتے ہی اُس نے قسطنطنیہ کا سفر کیا جو کہ اُن دنون مسیحی فرقون مین سے کلیسائے یونان والون کا مرکز تھا۔ وہان کے کنیسۂ سینٹ صوفیا کی عظمت و شوکت زورون پر تھی۔ اور اسی شان و شوکت نے اولگا کو اس مذہب کا گرویدہ بنا دیا تھا۔ یہان کے مقتدائے اعظم (پٹریارک) نے اُسے بپتسمہ دے کے اُس کا مسیحی نام "ہلین" قرار دیا۔ اور اُسے نہایت ہی عزت کے ساتھ تاجدار روم پورفیرو جینی طوس الملقب بہ مورخ کے دربار مین پیش کیا۔

قسطنطنیہ سے واپس جا کے وہ گوشۂ عزلت مین بیٹھ گئی۔ اور عبادت و ریاضت مین اس قدر مصروف ہوئی کہ عیسائیون نے اُسے سینٹ (ولیہ) کا لقب دیا۔ اس زمانے مین اُس نے اس بات کی بھی کوشش کی کہ اپنے بیٹے فرمانروائے روس

کو دین عیسوی کا پیرو بنا لے۔ مگر اس میں کامیابی نہیں ہوئی۔ اور بیٹے نے اپنے قدیم مذہب سے دست بردار ہونا نہیں گوارا کیا۔

آخر اسی عبادت و ریاضت اور رہبانیت و نفس کشی میں اُس نے ۱۶۲۹ء میں دنیا کو رخصت کیا۔ اور مسیحیوں کے اصول کے مطابق دفن ہوئی۔

## میڈم ڈی اسٹائل

اس خاتون کا پورا نام "این جرمن ڈی اسٹائل" تھا۔ "این" دراصل عبرانی نام ہے جس کا تلفظ اُس زبان میں تو حنّہ تھا مگر فرنگستان کے مغربی تصرفات نے اسے بگاڑ کے "این" بنا دیا ہے۔ یہ خاتون ملک فرانس کی ایک معزز اور صاحب اثر عالمہ و فاضلہ اور مصنفہ گران پایہ تھی۔ اُس کا باپ "نیکر" شاہِ فرانس لوئی شانز دہم کے دربار میں وزیر خزانہ کی معزز خدمت پر سرفراز تھا۔ شہر پیرس میں ۱۷۶۶ء میں وہ پیدا ہوئی۔ باپ کی امارت اور خوش مذاقی سے اُسے نہایت اعلیٰ درجے کی تعلیم پانے اور بہت ہی نکھرا شایستہ مذاق حاصل کرنے کا موقع مل گیا۔ جس کی بدولت تعلیم سے فارغ ہوتے ہی اُس نے قابلیت کے ساتھ تصنیف و تالیف کا مشغلہ اختیار کیا۔ کئی ڈراما اور ناول تصنیف کیے جو ملک میں قدر کے ہاتھوں سے لیے اور دلچسپی کے ساتھ پڑھے گئے۔

آخر اُس کے عنفوانِ شباب۔ حسن و جمال اور اس کے ساتھ اُسکے علمی مذاق نے سوئٹزرلینڈ کے سفیر متعینۂ دربار فرانس "بیرن ڈی اسٹائل ہولسٹین" کو اُس کے جمال و کمال کا ایسا دیوانہ بنا دیا کہ باوجود بہت سن رسیدہ اور معمر ہونے کے اُس نے خوشامد درآمد کر کے اور اطاعت و وفاکیشی کے لمبے چوڑے وعدے کر کے آخرکار "این" کا سادہ اور بھولا دل جیت ہی لیا۔ اور شادی ہو گئی جس میں دولہا جس قدر معمر تھا اُسی قدر دولھن کمسن اور بچہ تھی۔

شادی کے بعد ۱۷۸۸ء میں جبکہ "این" کی عمر بارہ ہی برس کی ہونی چاہیے اُسکی کتاب "روسو کی تحریروں اور اُسکے خصوصیات پر چند خطوط" شایع ہوئی جس نے فرانس کی پبلک پر بے انتہا اثر ڈالا۔ یہاں تک کہ اسی کتاب کی وجہ سے وہ

فرانس کی ایک مقبول عام مصنفہ بن گئی۔

اس کے بعد جب حکومت فرانس میں انقلاب ہوا اور آزادی کی دلدادہ رعایا نے اپنے تاجدار اور حکمران کے مخالف ہو کے سرتابی و بغاوت کا جھنڈا بلند کیا تو دیگر امرا و عہدہ داران سلطنت کی طرح اس شایستہ خاتون کے والدین بھی مملکت فرانس سے خارج کیے گئے مگر وہ خود چونکہ ایک ایسی سلطنت کے سفیر کی بی بی تھی جس سے آزادی پسند اور مدعی جمہوریت فرانسیسیون سے دوستانہ تعلقات تھے اس لیے اُسے پیرس میں رہنے کی اجازت دی گئی۔

اس انقلاب میں وہ ابتداءً آزادی کے دعویدارون کی ہمدرد تھی۔ اور اس انقلاب و بغاوت کو نہایت پسند کرتی تھی۔ لیکن جب اُس نے فرانس کے شاہی خاندان کی تباہی و بربادی دیکھی اور یہ نظر آیا کہ شاہزادون اور اُن کے اعزا و اقارب کے ساتھ کیسا بہیمیت کا سلوک کیا جاتا ہے تو اُس کے دل میں خوفِ خدا پیدا ہوا۔ اور اُس کے ساتھ ہی وہ مدعیان آزادی کی بے اعتدالیون اور دست درازیون کو نفرت و حقارت کی نظر سے دیکھنے لگی۔ اب شاہی خاندان کی ہمدردی کا خیال اُسکے دل میں اس قدر جوش زن ہوا کہ نہایت جرأت سے کام لے کے اپنی کتاب "ملکہ کے مقدمے پر نظر" کمال آزادی اور بیباکی کے ساتھ چھپوا کے شایع کر دی۔ جس میں ملکہ میری انٹوانٹ کی جانبداری کی تھی اور اُس کی بیگناہیون کا ثبوت دیا تھا۔ اس کی اشاعت سے لوگ اس قدر برافروختہ ہوے اور اس طوفانِ بے تمیزی کے دور میں اُسے اپنے متعلق ایسے خطرے اور اندیشے معلوم ہوے کہ سوا جلا وطنی اختیار کرنے کے بچاؤ کی اور کوئی صورت نہ نظر آئی تھی۔ چنانچہ فرانس کو چھوڑ کے باہر چلی گئی۔

اس کے بعد جب "ڈائرکٹری" (مجلس حکومت) قائم ہو گئی اور فرانس کی بد امنی کا زمانہ ختم ہوا تو وہ پھر پیرس میں آئی۔ اب اُسے پالٹکس سے بڑا شوق تھا۔ پوری پوری اسٹیٹسمین بنی ہوئی تھی۔ حکومت و تمدن کے حلقون میں اُس کا بڑا اثر تھا۔ اور مجلس حکومت کے ارکان میں جیسے خیالات یا جو پالسی چاہتی پھیلا دیتی۔ اپنی دانائی و ذہانت سے وہ نپولین کے اصلی مقاصد و

و اغراض کو پہلے ہی سمجھ گئی تھی - اور ملک مین اُسے سب سے زیادہ خطرناک شخص خیال کرتی تھی - جس کی وجہ سے نیپولین بونا پارٹ اپنی اُلوالعزمی شدید چلتی کے راستے مین اُسے ہمیشہ مزاحم پاتا - اپنے مقاصد حاصل کرنے کے لیے وہ جتنی باتین کرتا اور جو تدبیرین سوچتا اُن کو وہ سخت نفرت وحقارت کی نظر سے دیکھتی اور لوگون کو مخالفت پر آمادہ کر دیتی - اِس کا نتیجہ یہ تھا کہ کامیاب سپہ سالار فرانس نیپولین بونا پارٹ جیسے ہی کونسل اول یعنی مدار المہام سلطنت مقرر ہوا - عہدے کا چارج ہاتھ مین لیتے ہی اُس نے سب سے پہلے جو احکام جاری کیے اُن مین ایک یہ بھی تھا کہ "میڈم ڈی اسٹائل (این) شہر پیرس سے خارج البلد کر دی جائے" اس حکم مین نیپولین نے اس خاتون کی نسبت کمال تہذیب سے یہ الفاظ لکھے تھے " اس حوصلہ مند اور جادو بیان خاتون کے لیے ساری دُنیا کھلی پڑی ہے - صرف ایک دار السلطنت فرانس کو مین اپنے واسطے رکھے لیتا ہون" نیپولین کے یہ الفاظ بتا رہے ہین کہ اس خاتون کی فصاحت و بلاغت کا وہ کس قدر قائل تھا - اور اس کے اثر سے کس قدر ڈرتا تھا -

اس حکم کے بعد اُس کا پیرس مین ٹھہرنا غیر ممکن تھا - چنانچہ دوبارہ وطن کو خیرباد کہہ کے اُس نے سوئٹزرلینڈ اور اطالیہ کا سفر شروع کیا - مختلف شہرون اور علاقون مین گئی - وہان کے دلفریب مناظر دیکھے - وہان کی دلچسپیون سے لطف اُٹھایا - اور وہان کے عادات واطوار سے واقف ہوئی - جن چیزون کا ثبوت اُس کے مشہور ناولون "ڈلفین" اور "کورین" سے ملتا ہے -

اس کے بعد ۱۸۱۰ء مین یکایک اُسکی مشہور و معروف کتاب "جرمن" پیرس مین شائع ہوئی جہان خود اُسے آنے کی اجازت نہ تھی - اس کتاب مین اُس نے جرمن والون کے اطوار و عادات - علم و فضل - اور اُنکے پولیٹیکل ارادون کی مکمل تصویر دکھائی ہے - حکومت فرانس کو یہ کتاب اپنے مقاصد و اغراض کے بالکل خلاف نظر آئی - اشاعت کے ساتھ ہی نیپولین کے وزیر پولیس نے اُس کی دس ہزار جلدین پکڑ لین - میڈم ڈی اسٹائل اُن دنون شہر کوپیٹ مین تھی جو جینوا کی جھیل کے کنارے ہے - پیرس سے نکلنے کے بعد اسی مقام کو

اُس نے اپنا مستقر قرار دیا تھا - اپنی کتابون کے پکڑے جلنے کا حال سنتے ہی اُس نے زور و شور سے اعتراض کیا کہ یہ کارروائی بالکل خلافِ ضابطہ ہے - اس کا جواب وزیر پولیس نے یہ دیا کہ "آپ کی یہ کتاب کوئی فرانس کی قومی تصنیف نہین ہے - اور اسی لیے مین نے اس کی اشاعت روک دی ہے - سابق مین آپ کا جو طرزِ عمل رہا اُس کا نتیجہ آپ کی یہ جلا وطنی ہے - مین خیال کرتا ہون کہ فرانس کی آب و ہوا آپ کے مزاج کے موافق نہین - اس لیے کہ ہم لوگ ابھی اتنے ذلیل نہین ہوے ہین کہ جن قومون کی آپ مدح خوان ہین اُن مین سے اپنے لیے نظیرین تلاش کرین"

اب چونکہ فرانس کی پولیس نے سختی کے ساتھ اُس کے حرکات و سکنات کی نگرانی شروع کر دی تھی اس لیے اُس نے مملکت فرانس کو چھوڑ دیا - اور اُنکی ریشہ دوانیون کے حلقے سے بھاگ کے ملک روس مین پہونچی - اور وہان سے چل کے انگلستان مین آئی -

اس کے بعد اُس کی جو کتاب شایع ہوئی اس کا نام "دہ سالہ جلا وطنی" ہے اس مین نہایت ہی جوش کے ساتھ نپولین اور اُس کی حکومت کی مخالفت کی ہے اور اُسے دھمکیان دی ہین - پھر ۱۸۱۴ء مین نپولین کی علٰحدگی کے بعد وہ پیرس مین آئی - اور جب شہنشاہ مذکور "البا" سے واپس آیا تب بھی اسے پیرس مین رہنے کی اجازت رہی - اسکے بعد جب مجلس "بوربون" قائم ہوئی تو وہ فرانس چھوڑ کے سوئٹزرلینڈ مین چلی گئی - اور یہی زمانہ تھا جب سے اس نے پالٹکس مین دخل دینا چھوڑ دیا -

سوئٹزرلینڈ مین عزلت گزین ہونے کے چند روز بعد اُسکے شوہر "بیرن ڈی اسٹائل" نے سفر آخرت کیا - اور اُس نے مخفی طور پر "مسیو روکا" نام ایک شخص کے ساتھ عقد کر لیا - اور اُسی طرح سوئٹزرلینڈ کے گوشۂ عافیت مین عزلت گزین رہی - اس عزلت گزینی کا زمانہ اُس نے اپنی مشہور کتاب "انقلاب فرانس پر نظر" کی تصنیف و تدوین مین صرف کیا - مگر وہ اس کی زندگی مین نہین شایع ہو سکی - اس آخری تصنیف مین اُس نے فرانس کی بدنظمی اور طوائف الملوکی کے زمانے

کی تصویر بڑی جابکدستی سے دکھائی ہے - اور اس دَور کے جن جن لوگون سے اُسے سابقہ پڑا تھا اُن کے اوضاع و اطوار کا مرقع بنا کے ناظرین کی نظر کے سامنے پیش کر دیا ہے -

مذکورۂ بالا کتابون کے علاوہ یہ کتابین بھی اُس کی تصنیف ہین "جذبات کا اثر" "خود کشی" "خیال آفرینی" یہ تینون کتابین دراصل عالمانہ مضامین ہین جوان سجکٹون پر قلمبند کیے گئے ہین -

الغرض میڈم ڈی اسٹائل اپنے عہد کی نہایت ہی قابل مصنفہ اور مدبّرہ تھی - جس کی کتابین ہمیشہ زندہ رہین گی -

آخر اُسی سوئٹزرلینڈ کی خلوت گزینی مین ۱۸۱۷ء مین اُس نے دنیاے فانی کو رخصت کیا اور اُن خوش نصیبون مین جا ملی جنھون نے اُس ناموری کی زندگی کے شوق مین اس دنیوی زندگی کو چھوڑ دیا ہے -

## دہیاے کاہنہ

یہ ایک عجیب و غریب عورت تھی جو آج سے ساڑھے بارہ سو برس پہلے اپنی فطرت و دانائی اور اپنی ہوشیاری اور چالاکی سے سارے شمالی افریقہ کی ملکہ بن گئی تھی - اور قرون اولیٰ کے وہ اہل عرب جنھون نے ایران و ترکستان اور روم و مصر کی زبردست سلطنتون کو تہ و بالا کر دیا تھا - اُنھین اس ہوشیار عورت پر غالب آنے مین بڑی بڑی دشواریان پیش آئین -

یہ عورت ثابت بن تیقان نام ایک بڑے رئیس کی بیٹی تھی - اور چونکہ اُس کا شوہر قبیلۂ زناطہ کے ایک مشہور خاندان جراوہ کا سردار تھا اس لیے وہ کاہنہ ہی نہین اپنی قوم اور اپنے وطن کی ملکہ تھی - لیکن اِسکے ساتھ اُس نے سحر اور نیرنگ کے فنون مین ایسا کمال حاصل کر لیا تھا کہ لوگ اُسے غیب کی باتون سے واقف اور بڑی زبردست شیطانی یا روحانی قوتون پر حاکم جانتے تھے - اور سچ یہ ہے کہ عوام کی اسی عقیدت نے اُسے ایک مدت تک ملک گیری مین عجیب غریب طرح سے کامیاب کیا -

کوۃ اوراس اُس کا مامن یا دار الحکومت تھا۔ ملت یہود کی پابند تھی اور اس کی ساری قوم کا مذہب بھی یہی پُرانا اسرائیلی دین تھا۔ اور یہ یہودیت ہی کا اثر تھا کہ اُس نے اپنے آپ کو روحانی علوم میں کامل اور بڑے شیاطین کو اپنا تابع فرمان بنانا شروع کر دیا۔

اس کے حکمران ہونے سے پہلے علاقہ دجبل اور اوردس کا فرمانروا کسیلہ نام ایک شخص تھا۔ اہل عرب نے جب مصر پر قابض و حکمران ہونے کے بعد مغرب کی طرف آگے قدم بڑھایا تو اُنھیں طرابلس اور مراکش وغیرہ میں رومی حکمرانوں کے علاوہ اُس بربری تاجدار سے بھی سابقہ پڑا۔ جسے شکست دے کے انھوں نے توحید الٰہی کی تعلیم اس سرزمین میں پھیلانا شروع کر دی۔ اور کسیلہ لڑائی میں مارا گیا۔ اُس کے قتل کے ساتھ ہی تمام بربری اور زناطی قبائل جا کے اسی دہیا کے پاس حاضر ہوے۔ اور اُسے سب سے زیادہ صاحب عقل اور غیب دان خیال کر کے اپنی ملکہ بنا لیا۔ یوں اس کیّا داسرائیلیہ نے اپنا قدم کہانت کے بوریے سے اُٹھا کے سریر فرمان روائی پر رکھ دیا۔ اور دیہیم شہریاری سر پر رکھ کے تاجدار و جہان بان بن گئی۔

حکومت کے ساتھ چونکہ اُس میں یہ کمال بھی تھا کہ ہونیوالی باتیں بتا دیتی تھی اور لوگوں سے پہلے ہی کہہ دیا کرتی کہ اس کام کا یہ انجام ہو گا۔ اس لیے بربری بدوی اور افریقی ابنائے بادیہ فرمانبرداری کے علاوہ اُس کے معتقد و مرید بھی بن گئے۔ دہیا کے تین بیٹے بھی تھے جنھیں اُس نے پالا تھا اور جو خاندانی سیادت و سرداری کے وارث ہوے تھے۔ مگر دآہمہ کی سرکش طینت نے گوارا نہ کیا کہ بیٹوں کی فرمانبردار بن کے بیٹھے۔ چنانچہ کسیلہ کے مارے جانے اور "اوراس" کی ملکہ بننے سے پہلے ہی وہ اپنے تینوں بیٹوں کو اپنے اثر اور اپنے جادو کے زور سے مغلوب و مقہور کر چکی تھی۔

اب جو وہ سارے شمالی افریقہ کی ملکہ بن گئی تو عربوں کو اس کی سرکوبی کی فکر ہوئی۔ خاصۃً اس لیے کہ عقبہ بن نافع کا ایسا نامی گرامی سپہ سالار عرب جس نے پورے افریقہ کو مغرب تک فاتحانہ طریقے سے طے کر کے شہر طنجہ کے پاس

گھوڑے کو سمندر میں ڈال کے یہ صدا بلند کی تھی کہ "خداوندا اگر یہ سمندر حائل نہ ہوتا تو جہاں تک زمین ملتی میں برابر تیری توحید کے نعرے لگاتا چلا جاتا"۔ اُسے بظاہر تو کسیلہ نے خود مسلمان بن کے اور مکر و دغا سے اُسے اُس کے لشکر سے جدا کر کے بربریوں کے نرغے میں گھیر لیا تھا اور شہید کیا تھا۔ لیکن تحقیقات کے بعد کھلا کہ اُس دغابازی و مکاری کی اصلی بانی یہی مکار دہیا تھی جس نے پہلے تو سنہ ۶۹ھ میں کسیلہ سے عقبہ بن نافع کو قتل کرایا۔ پھر جب کسیلہ اُسکے انتقام میں زہیر بن قیس کے ہاتھ سے مارا گیا تو اسی دہیا نے بربریوں اور رومیوں کو ایسا برانگیختہ کیا کہ سب نے یکایک نرغہ کر کے زہیر بن قیس کو بھی شہید کر ڈالا۔ اور میدان خالی دیکھتے ہی دہیا افریقہ کی ملکہ بن گئی۔ جس کی سلطنت کسی معمولی ملکہ کی سی نہیں بلکہ ایک سن رسیدہ جادوگرنی کی ایسی تھی جو علانیہ لوگوں سے کہتی کہ شیاطین مجھے ہر بات کی خبر دے جایا کرتے ہیں اور وہی ہر امر میں میرے ممد و معاون رہتے ہیں۔

یہ خبریں عبدالملک بن مروان کو پہونچیں تو اُس نے حسان بن نعمان غسانی کو والی افریقہ مقرر کر کے اس کاہنہ کی سرکوبی کے لیے روانہ کیا۔ زہیر بن قیس کے مارے جانے کے بعد دہیا سارے افریقہ اور نیز اُن تمام شہروں پر متصرف ہو گئی تھی جنھیں مسلمان اس سے بہت پہلے فتح کر چکے تھے۔ حسان نے قیروان اور قرطاجنہ پر پھر قبضہ کر کے علم اسلام قائم کیا۔ اور آگے بڑھے۔ بجایہ سے ایک منزل آگے رود مسکینی کے پاس دہیا کے زبردست لشکر سے مقابلہ ہوا۔ دہیا نے ایسی جوانمردی و دلیری سے اپنی فوج کو لڑایا کہ عربوں کو فاش شکست ہوئی۔ ہزارہا مسلمانوں نے جام شہادت پیا۔ اور اُن کا ایک بڑا بھاری گروہ دہیا کے ہاتھ میں اسیر ہو گیا۔ دہیا نے اس موقع پر اتنی نیک نفسی ظاہر کی کہ جتنے مسلمان گرفتار ہوے تھے سب کو چھوڑ دیا۔ صرف خالد بن یزید قیسی نام ایک نہایت خوش رو جوان عرب کو روک لیا۔ اور وہ بھی کسی بری نیت سے نہیں۔ بلکہ محض اس لیے کہ خالد کی نبرد آزمائی اور جانبازی کو دیکھ کے وہ اُنکی گرویدہ ہو گئی اور اُنھیں بیٹا بنا کے اپنی صحبت میں

رکھا۔

حسان شکست کھا کے واپس آئے تو برقہ کے علاقے مین ٹھہر گئے اور عبدالملک کے دربار مین لکھا کہ اور لشکر بھیجیے۔ اور دہیا کی سرکوبی کے لیے ضرورت ہے کہ عربون کا منتخب اور اعلیٰ درجے کا لشکر آئے۔ دمشق سے اس کی تعمیل ہوئی۔ اور حسان پانچ سال تک برقہ مین کمک کے امیدوار بنے پڑے رہے۔ اتنی مدت گذرنے کے بعد عبدالملک نے ایک بڑا بھاری زبردست لشکر اور بہت کچھ مال وخزانہ بھیجا اور حسان کو آگے بڑھنے کا حکم دیا۔ حسان چونکہ ایک دفعہ شکست کھا چکے تھے۔ اس لیے اب کی بار روانہ ہونے سے پہلے اپنا ایک جاسوس نامہ بر خالد کے پاس بھیجا۔ اور اُن سے دہیا کے لشکر کی کیفیت اور حالت دریافت کی۔ خالد نے مخفی طور پر لکھ بھیجا کہ آپ فوراً حملہ شروع کر دین۔ اور جس قدر جلد ہو یہان آ پہونچین۔ اس لیے کہ فی الحال تمام اہل بربر دہیا سے ناراض اور اُسکے مظالم سے برافروختہ ہو رہے ہین۔

کاہنہ مین خرابی یہ تھی کہ باوجود عورت ہونے کے نہایت ہی جابر و ظالم تھی۔ اور ملک کو تباہ کرنے کے سوا کبھی اُس کی آبادی کی فکر نہ کرتی تھی۔ رعایا کی فلاح سے اُسے سروکار نہ تھا اور انسانون کے تباہ و برباد کرنے مین کوئی مضائقہ نہ سمجھتی تھی۔ خصوصاً اب جو اُس نے سنا کہ عربون نے پھر حملے کا ارادہ کیا ہے تو کہنے لگی "عرب لوگ تو شہرون اور چاندی سونے کے خواستگار ہین۔ اور ہماری خواہش یہ ہے کہ کھیتون اور چراگاہون کو بچائین۔ اور شہرون کو جو اُنکے مطمح نظر ہین خود ہی تباہ و برباد کر ڈالین۔ تاکہ عرب لوگ جب دیکھین کہ سارا ملک اُجڑ گیا تو نادم ہو کے واپس چلے جائین۔" اپنی یہ پالسی اور اپنا یہ احمقانہ خیال ظاہر کرتے ہی اُس نے اپنے سردارون کو روانہ کیا کہ تمام شہرون کو جا کے ویران و برباد کر دین۔ چنانچہ اس حکم کی تعمیل سختی سے ہونے لگی۔ تمام چھوٹے بڑے شہر اُجاڑ دیے گئے۔ زبردست اور مضبوط قلعے مسمار و منہدم کر ڈالے گئے۔ اور ساری رعایا کے گھر لوٹ لیے گئے۔

نتیجہ یہ ہوا کہ حسان نے دو ہی چار کوچ کیے تھے کہ رومی ساکنین افریقہ کے ایک جم غفیر نے آکے دوہائی دینا شروع کی کہ خدا کے لیے ہمیں دہیاے کاہنہ کے ظلم سے بچائیے - آگے بڑھ کے وہ شہر قابس میں پہونچے تو شہر والوں نے بہت سا مال و دولت لا کے سامنے رکھ دیا اور اظہار اطاعت کیا - حسان نے خوش ہو کے اُن سے امن و امان کا وعدہ کیا - اپنی طرف سے ایک والی وہاں مقرر کیا - اور شہر قفصہ میں پہونچے - یہاں کے لوگوں نے بھی سر اطاعت جھکا دیا - پھر وہ اور کوچ کر کے شہر قسطیلیہ میں آئے اور اُس پر بھی قابض ہو گئے -

اب جو عربوں کی چڑھائی کی خبر دہیا کو پہونچی تو اُس نے اپنے دونوں بیٹوں اور خالد بن یزید کو اپنے سامنے بلوا کے کہا "مجھے معلوم ہو گیا ہے کہ اب کی لڑائی میں میں ماری جاؤں گی - اس لیے تمھارے حق میں مناسب یہ ہے کہ خود ہی حسان کے پاس چلے جاؤ - اور اپنے لیے امان مانگ لو - بلکہ اُنھیں سے مل جاؤ - اب اس کے بعد تمھیں میرا ساتھ دینے کی ضرورت نہیں ہے" چنانچہ اُس کے بیٹے اور خالد اُس کی اجازت سے عربی لشکر گاہ میں چلے آئے - حسان کی اطاعت قبول کر کے اپنے لیے امان حاصل کی - اور عربوں ہی میں رہنے سہنے لگے - اب حسان اپنے لشکر کے ساتھ اُس کے سر پر جا پہونچے - دہیا نے اگرچہ اپنے فرزندوں کو بھیج دیا تھا مگر خود اُس کی اطاعت نہیں قبول کی - اور دونوں لشکر آمنے سامنے صف آرا ہو گئے -

آخر لڑائی شروع ہو گئی - اور بڑی ہی خونریز لڑائی ہوئی - اس مرتبہ عربوں کے حوصلے بڑھے ہوے تھے - اور افریقہ و بربر والوں کی ہمتیں پست تھیں - کیونکہ اب کی خود دہیا میں نہ وہ اگلا سا جوش و خروش تھا اور نہ کامیابی و فتحمندی کی اُمید تھی - چنانچہ بربریوں کو شکست ہوئی - اور عربوں نے کشتوں کے پشتے لگا دیے - اس لڑائی کے ہنگامے میں کسی اسلامی بہادر کی تلوار خود دہیاے کاہنہ پر پڑ گئی - جو گری اور تڑپ کے اُسی جگہ رہ گئی - اُس کے قتل ہوتے ہی بربریوں نے ہتھیار ڈال دیے - پناہ مانگنا شروع کی

اور فاتحون نے اپنی خون آلود تلوارین میان مین کین۔

منجملہ دیگر عجائبات کے یہ بھی ہے کہ کہتے ہین جس وقت دہیاے کاہنہ ماری گئی ہے اُس کی عمر ۱۲۷ سال کی تھی۔ اور تخت جہانبانی پر بیٹھے ہوے اُسے ۳۵ سال گذر چکے تھے۔ اُس کے مارے جاتے ہی پھر کس مین مخالفت و سرتابی کا حوصلہ تھا؟ سارا افریقہ مطیع و منقاد ہو گیا۔ اور عربون نے افریقہ کی مہم سے فارغ ہوتے ہی اندلس کی طرف توجہ کی۔

افریقہ مین اب امن وامان قائم ہو جانے کا اصلی سبب یہ تھا کہ حسان نے دہیا کا فتنہ دور کرتے ہی ایک نیا فوجی قانون جاری کیا۔ جس کی نسبت کہا جاتا ہے کہ اُس کا موجد فرانس کا سپہ سالار ہند ڈوپلے تھا جس نے ہندوستان مین پہلے پہل یہ تجویز کی کہ ہندوستانیون کا ایک باضابطہ لشکر فرانسیسیون کی تائید کے لیے قائم کیا جائے۔ جسے پوری تعلیم اور پورے اسلحہ دیے جائین اور اس کا اندیشہ نہ کیا جائے کہ یہ کبھی دغا کرین گے۔ اس سے پہلے ہندوستان مین فرنچ گورنمنٹ اور برٹش گورنمنٹ کی جتنی فوجین اُن کے زیر علم تھین سب فرانسیسی اور انگریز سپاہیون کی تھین۔ ڈوپلے کی اس تجویز کے بعد سے فرانسیسیون نے ہندوستانی فوجین اپنے یہان مقرر کین اور انگریزون نے اپنے یہان۔ اور جو جو اُن کی وفاداری کا تجربہ ہوتا گیا اُن کو روز بروز ترقی دی گئی۔

مگر ڈوپلے سے گیارہ بارہ سو برس پہلے ہی اصول دہیا کا ہنگامہ فرو کرنے کے بعد حسان بن نعمان نے افریقہ مین جاری کر دیا تھا۔ اس لیے کہ اُس نے بربریون پر یہ لازمی قرار دیا کہ اُن کے اچھے جوانون کی بارہ ہزار فوج ہمیشہ قائم رہا کرے۔ جس کا کام یہ ہو کہ اہل بربر مین سے کوئی بغاوت یا سرکشی کرے تو وہ فوج فوراً اُس کی سرکوبی کے لیے اُٹھ کھڑی ہو۔ جس کا بہت بڑا نمایان نتیجہ یہ ظاہر ہوا کہ پھر مدتون تک رعایاے افریقہ مسلمانون کے خلاف سر نہین اُٹھا سکی۔

دہیاے کاہنہ کا واقعہ طرابلس الغرب کی اُس فتح کے بہت دنون بعد کا ہے جب حضرت عبداللہ بن زبیر نے جا کے اور قلعۂ طرابلس پر جوہر شجاعت دکھا کے

گریگوری کی بیٹی فلپانا کو اپنی حرموں میں شامل کیا تھا۔ دراصل وہ افریقیہ کی پہلی فتح اسلام تھی۔ اور یہ آخری فتح اسلام۔ کیونکہ اسکے بعد پھر مسلمانوں کو دوبارہ فتح کرنے کی ضرورت اس کے بعد نہیں پیش نہیں آئی تھی۔

## ستُّ الملک (ملکۂ مصر)

مصر میں جب خلفاے باطنین ائمہ اسمعیلیین کے سر پر فرمان روائی پر الحاکم بامر اللہ کا ایسا عجیب و غریب مختلف الاوصاف اور متلون المزاج خلیفہ حکومت کر رہا تھا اُس کے شر کے دور کرنے کے لیے خدا نے اس حسین و نازنین اور سراپا حکمت و فراست ملکہ کو ظاہر کیا۔ جو اگر حریم خلافت سے نکل کے رعایا کی خبر نہ لیتی تو الحاکم نے خدا جانے کیا قیامت بپا کر دی ہوتی۔

ستّ الملک حاکم بامر اللہ کی بہن اور اُس سے پہلے فاطمی خلیفہ العزیز باللہ نزار کی نازپروردہ بیٹی تھی۔ حسن و جمال میں ثانی نہ رکھتی تھی۔ اور ہوشیاری دانائی۔ استقلال۔ حکمرانی۔ اور سیاسی قابلیت میں کوئی اُس کا مثل و نظیر نہ تھا۔ مصر ہی نہیں شاید اُن دنوں ساری دنیا میں کوئی عورت اُسکی سی لیاقت اور ہمت مردانہ نہ رکھتی ہوگی۔

حاکم بامر اللہ کو گیارہ ہی برس کی عمر میں آبائی حکومت مل گئی تھی۔ اور حکومت بھی کون؟ جو صرف دنیوی شہریاری نہیں بلکہ دینی امامت اور حضرت رسالت کی جانشینی بھی تھی۔ تاج و تخت پاتے ہی اُسے نظر آیا کہ ساری دنیا میری تابع فرمان ہے۔ میں دُنیا ہی نہیں دین کا بھی بادشاہ ہوں۔ اور دین و دنیا میں جیسے احکام چاہوں جاری کر سکتا ہوں۔ اس خیال کے آتے ہی پہلے تو اُس نے امامت کو مظہر ذات ربانی یا ہندوؤں کی اصطلاح کے مطابق اوتار قرار دے کے اپنے آپ کو معمولی انسان سے بڑھا کے امام اور امامت سے بھی آگے بڑھا کے خدا بنا لیا۔ چنانچہ اُسی کی یادگار میں آج تک دروز کا فرقہ شام میں موجود ہے جو لوگ حاکم بامر اللہ کے سوا خدا کو بھی نہیں مانتے۔ ان لوگوں کے عقیدے میں ایمان حاکم بامر اللہ پر ایمان

لاتا ہے - اور چند خطوط جو حاکم کی امامت کی تبلیغ مین لکھے گئے تھے اُن کا مجموعہ اُن کا قرآن ہے - گو وہ مسلمانون مین شمار کیے جاتے ہین مگر نہ رسول مقبول صلعم کو مانتے ہین نہ قرآن مجید کو - نہ نماز پڑھتے ہین نہ روزہ رکھتے ہین اور مسلمانون کا سا اور کوئی کام کرتے ہین - اُن کے خیال مین نجات کا ذریعہ صرف الحاکم کو مظہرِ ایزدی مان لینا ہے -

عنانِ حکومت ہاتھ مین لینے کے بعد حاکم نے جیسے جیسے متخالف و متضاد احکام جاری کرنا شروع کر دیے تاریخ مین یادگار ہین - ۳۹۵ھ مین حکم قطعی جاری کیا کہ صحابۂ کرام کو علانیہ گالیان دی جائین - بازارون شاہراہون - مسجدون اور تمام عام گذرگاہون مین تبرا لکھ لکھ کے دیوارون پر لگا دیا گیا - اور یہی حکم تمام والیانِ ملک کو لکھ بھیجا گیا کہ اپنے مفوضہ علاقون مین جاری کرین - ایک زمانے تک یہ حکم جاری رہا تھا کہ دربارِ خلافت سے حکم پہونچا کہ تبرا کلیۃً موقوف - صحابہ کی شان مین جو شخص بُرا کلمہ کہے یا اُن کا ذکر بُرائی سے کرے اُسے سخت سزا دی جائے اب اُن لوگون کو جو توہینِ صحابہ کے عادی کر دیے گئے تھے سزائین ملنے لگین - ۳۹۹ھ مین حکم جاری کیا کہ رمضان مین نمازِ تراویح کلیۃً موقوف - جامعِ عتیق کے امام نے اس حکم کی پروا نہ کی اور مسلمانون کو جمع کر کے نمازِ تراویح پڑھی - دوسرے ہی دن وہ پکڑ کے قتل کر ڈالا گیا - اس کے بعد ۴۰۲ھ مین حکم جاری ہوا کہ تمام مسجدون مین نمازِ تراویح لازمی طور پر پڑھی جایا کرے - مسلمانون سے زیادہ سختیان یہود و نصاریٰ کو اس مجنون فاطمی خلیفہ کے تلوّن سے برداشت کرنا پڑین - کبھی حکم ہوتا کہ سب مجبور کر کے مسلمان بنائے جائین - کبھی اُنکو ذلیل قسم کا لباس پہننے اور ذلت سے رہنے کی تاکید ہوتی اور کبھی جوش و خروش سے اُن کی استمالت اور طرفداری کی جاتی - کبھی اُن کے معبد اور کنیسے ڈھوائے جاتے اور کبھی تعمیر کر دیے جاتے - عورتون کی نسبت حکم ہوا کہ کوئی عورت گھر سے نہ نکلے - اور جب شکایت ہوئی کہ جن عورتون کا کوئی والی وارث نہ ہو وہ کیا کرین؟ تو فرمان جاری ہوا کہ بازار والے ہر قسم کا مال لے کے زنانی ڈیوڑھیون پر جایا کرین اور بیچنے والے دستے کی کوئی چیز اپنے پاس رکھین جس مین رکھ کے ہر چیز دروازے

کے اندر بڑھا دیا کرین۔ تاکہ بغیر صورت دیکھے پٹ کی آڑ سے خرید و فروخت ہو جایا کرے۔

ان باتون نے تمام اہل مصر کو اس قدر ناراض کر دیا کہ حاکم کے پاس روز گمنام رقعے اور خطوط پہونچتے جن مین اُسے گالیان دی جاتین اور بُرا بھلا کہا جاتا۔ حاکم کو بجاے اس کے کہ ان باتون سے تنبہ ہو اور بگڑتا۔ اور ضد مین آ کے زیادہ ظلم کرتا۔ آخر ایک دن مصر کے منچلے لوگون نے یہ کارروائی کی کہ کاغذ کی ایک عورت بنا کے حاکم کی گزرگاہ مین ایک جگہ کھڑی کر دی اور اُسکے ہاتھ مین ایک کاغذ دے دیا۔ یہ پُتلا اس قدر مکمل اور ایسی صناعی سے بنایا گیا تھا کہ حاکم اُدھر سے گزرا تو بالکل نہ پہچان سکا اور سمجھا کہ سچ مچ کوئی عورت ہے جو فریاد کرنے کو آئی ہے۔ غلامون کو بھیج کے اُس کے ہاتھ سے عرضی لے لی۔ دیکھا تو اُس مین صدہا گالیان لکھی ہوئی تھین۔ اور اُس کی کسی طرح کی توہین اُٹھا نہین رکھی گئی تھی۔ لپک کے عورت کو پکڑا تو کاغذ اور بانس کا ڈھانچا تھا۔

اس کارروائی سے حاکم ایسا برانگیختہ ہوا کہ حکم دیا مصر کی آبادی مین آگ لگا دی جائے۔ اور فوج والے سارے شہر کو لُوٹ لین۔ مردون کا قتل عام ہو۔ اور عورتین اور لڑکے پکڑ پکڑ کے لونڈی غلام بنا لیے جائین۔ فوراً اس نادری حکم کی تعمیل شروع ہوئی اور شہر تباہ ہونے لگا۔ مکانون پر شعلے لپند تھے۔ شرفا و امرا بلا استثنا قتل ہو رہے تھے۔ اور معززین و شرفا کی عورتین اور بچے کھینچ کھینچ کے گھرون سے نکالے اور لونڈی غلام بنائے جاتے تھے۔ جب مسلسل دو دن تک قتل و غارت کا بازار گرم رہا تو لوگون نے عفوِ تقصیر کے لیے التجا کی۔ مگر سُنی نہ گئی۔ آخر رعایا نے مجبور ہو کے بہت سے ترکون اور شام و عرب کے لوگون کو اپنے ساتھ شریک کر لیا اور بغاوت کی دھمکی دی۔ یہ رنگ دیکھ کے حاکم نے ظلم سے ہاتھ روکا۔ لیکن اس کے ساتھ ہی یہ شرارت کی کہ حکم دیا کہ امرا و معززین کی جو عورتین گرفتار ہوئی ہین وہ بے عزت کر کے بیچ ڈالی جائین۔ اور اُنکے بچے بھی فروخت کر ڈالے جائین۔ یہ ایسی بے رحمی کے شرمناک مظالم تھے کہ مصر کا ہر شخص حاکم کا دشمن اور اُسکے خون کا پیاسا ہو گیا۔

ست الملک بھائی کی ان حرکتوں پر دل ہی دل میں کڑھتی - اُسے سمجھاتی اور حتی الامکان لوگون کو اُس کی طرف سے صاف کرنے کی کوشش کرتی تھی - مگر حاکم بجائے اسکے کہ اُس کا شکر گزار ہو اور اُس کے عاقلانہ مشورون پر عمل کرے اُلٹے اُس سے ناراض ہو گیا - یہان تک کہ آخر کار اُسے وہم ہوا کہ ست الملک میرے خلاف امراے شہر سے سازش کرتی اور اُنھین میری مخالفت پر اُبھارتی ہے -
ست الملک سے پہلے حاکم بامراللہ کو بڑی محبت تھی - اور چونکہ اُس کی دانائی اور عقلمندی کا قائل تھا اس لیے ہر ملکی معاملے اور اپنے ہر حکم کے جاری کرنے مین اُس سے ضرور مشورہ کر لیا کرتا - یہ ست الملک کی خوش نصیبی یا نیک نفسی تھی کہ جو امر اُسکے مشورے سے کیا جاتا اُس مین ہمیشہ کامیابی ہوتی اور رعایا خوش رہتی - اصل حقیقت یہ تھی کہ ست الملک اُسکے مجنونانہ احکام سے ہمیشہ اُسے روکا کرتی لیکن جب اُس نے ست الملک کی راے کے خلاف کارروائیان شروع کین اور لوگ برہم ہونے لگے تو اُسے اپنی بیوقوفی سے اس امر پر تعجب ہونے لگا کہ جو کام مین اپنی تجویز سے کرتا ہون اُس سے لوگ ناراض ہوتے ہین اور جس کام کو ست الملک سے پوچھ کے کرتا ہون اُسکی کوئی شکایت نہین کرتا - آخر اس تعجب وحیرت نے اُسے بہن سے بدگمان کر دیا - اور جوش مین آ کے زیادہ خود رائی کرنے لگا - نتیجہ یہ کہ رعایا بھی زیادہ برہم ہونے لگی جسے اُس نے اپنی بہن کی سازش پر محمول کیا - آخر بے اختیار کھُل کھیلا اور ست الملک کو لکھ بھیجا "تم لوگون سے سازشین کرتی ہو اور تمھارا چال چلن نہین اچھا ہے - اکثر نامحرم مرد تمھارے محل مین آیا جایا کرتے ہین اس بدچلنی اور بدکاری سے باز آؤ ورنہ قتل کر ڈالونگا"
اس پاکدامن شاہزادی کی عفت وحرمت پر ابھی تک کسی نے حملہ نہین کیا تھا یہ سنتے ہی آپے سے باہر ہو گئی - اور اس فکر مین ہوئی کہ ایسے ظالم اور بے شرم وبیحیا بھائی سے اب جس طرح بنے پیچھا چھڑانا چاہیے -
اب جو جو زمانہ گذرتا تھا بہن بھائی کے تعلقات نازک ہوتے جاتے تھے - حاکم کی بدگمانیان جو بڑھین تو اُس نے سمجھ لیا کہ جتنے گالیون کے خطوط میرے پاس آ رہے ہین اور اُس کاغذ کی بنی ہوئی عورت کے ہاتھ سے گالیون کا جو خط مجھے ملا

تھا سب اسی ست الملک کی کارروائیاں ہین۔ آخر ست الملک نے حاکم کو حد سے گذرتے دیکھ کے دل مین کہا "اچھا ٹھہر جاؤ۔ اب تک تو مین نے تمھارے خلاف کوئی سازش نہین کی تھی مگر اب کرتی ہون۔" اُن دنون قاہرہ مین ابن داؤس نام ایک معزز شخص تھا جو ایک حصہ فوج کا افسر اعلیٰ تھا اور حاکم کو اُس پر بھی طرح طرح کی بدگمانیان تھین۔ ست الملک نے اسی ابن داؤس کے پاس کہلا بھیجا کہ "مین تم سے تنہائی مین ملنا چاہتی ہون۔" اُس نے عرض کرایا کہ "حضور کی قدمبوسی میرے لیے مایۂ ناز ہوگی۔" اس جواب سے اُسے اپنے موافق خیال کر کے ست الملک نے بُرقع پہن لیا۔ سب لوگون کی آنکھ بچا کے اُس کے گھر پہونچی۔ اور کہا "تم جانتے ہو کہ تمھاری نسبت بھائی کے کیا خیالات ہین؟" اُس نے عرض کیا "جی ہان جانتا ہون کہ وہ میرے دشمن اور میری جان لینے کے درپے ہین۔" ست الملک نے کہا "اور ایسی ہی دشمنی اُسے میرے ساتھ بھی ہے۔ اور اُس کا مزاج ایسا ہے کہ جس دن دل مین آگئی پھر کسی بات کا خیال نہ کرے گا اور بلا تامل ہم دونون کو قتل کرا ڈالے گا۔" ابن داؤس نے کہا "حضور بجا فرماتی ہین۔" اب موقع دیکھ کے ست الملک نے کہنا شروع کیا کہ "اس کمبخت کے ہاتھون سارے مسلمانون پر ظلم ہو رہے ہین۔ دین الگ خطرے مین ہے۔ عقائد اس نے بگاڑ ہی دیے۔ مسلمانون کی عزت و آبرو بھی اُس نے نہ چھوڑی۔ معزز اور پاکدامن بیبیون کو اُس نے بے حرمت کرایا۔ شریفون کے بچے اسکے ہاتھون بازار مین بکے۔ اور یہ حالت ہو رہی ہے کہ اس کے اندیشے سے کوئی شخص گھر مین چین سے نہین سو سکتا۔ پھر یہ دیکھو کہ ملک کا بچہ بچہ اس کی صورت سے بیزار ہو رہا ہے۔ اور ساری رعایا کے دلون مین بغاوت کا جوش پیدا ہوتا جاتا ہے اگر سب لوگ بگڑ کھڑے ہوے اور ہماری اس اسمٰعیلی خلافت کے تاج و تخت کو اُلٹ دیا تو پھر نہ مین بچون گی اور نہ تم بچوگے اور مصر مین قیامت برپا ہو جائے گی۔" ابن داؤس نے ست الملک کی یہ پُر اثر تقریر سُن کے کہا "آپ جو فرمائین مجھے اُس کی تعمیل مین عذر نہ ہوگا۔" ست الملک بولی "میرے نزدیک تو مناسب یہ ہے کہ قبل اسکے کہ الحاکم کے دست ستم سے ہماری امامت کو صدمہ پہونچے

ہم اُسی کی زندگی کا چراغ گُل کردیں۔" ابن داؤس نے کہا "مجھے اس میں کوئی عذر نہیں - لہذا آپ اس کی جو تدبیر بتائیں کی جائے۔" ست الملک نے کہا "کل میرا بھائی الحاکم حسب معمول شہر سے نکل کے کوہستان کی طرف جائے گا اور عادت کے مطابق اُس کے ہمراہ کوئی نہ ہوگا۔ تم ایسے دو شخص وہاں مقرر کردو جو وہیں اُس کا کام تمام کردیں۔ اور پھر اُسے گھر آنا نہ نصیب ہو۔ ابن داؤس نے اس کا وعدہ کیا۔ جس سے خوب مطمئن ہو کے ست الملک نے وعدہ کیا کہ "اگر یہ کارروائی خوبی کے ساتھ انجام پا گئی تو میں تمھاری موجودہ جاگیر میں ایک لاکھ دینار سالانہ کی جاگیر اور بڑھا دوں گی۔ اور سلطنت کا سارا نظم و نسق تمھارے ہی ہاتھ میں ہوگا۔ کیونکہ تمھارے سوا اور کوئی وزیر اعظم اور مدار المہام سلطنت نہیں ہو سکتا۔" ان وعدوں نے ابن داؤس کو اُس کے ارادے میں اور مضبوط کر دیا۔ جس کے بعد ست الملک اپنی محلسرا میں واپس گئی۔

الحاکم مقررہ اوقات میں تن تنہا پہاڑوں پر جایا کرتا تھا۔ چونکہ امامت اور مظہر ایزدی ہونے کا مدعی تھا اس لیے اُس کی غیبت میں وہی شان ہوا کرتی جو حضرت موسیٰ کے کوہ طور پر جانے اور خدا کے احکام لاتے کی تھی۔ اسی معمول کے مطابق ست الملک اور ابن داؤس کی سازش کے دوسرے دن ۲۷ شوال ۴۱۱ھ کو وہ محل سے نکل کے پہاڑوں پر گیا۔ پہاڑ کے قریب پہونچ کے ساتھ والوں کو وہیں چھوڑا اور ایک نوعمر لڑکے کو لیے ہوئے گھاٹیوں میں گھسا۔ ناگہان کوہستان کے سناٹے میں دو مسلح آدمی نمودار ہوئے جنھوں نے سامنے آتے ہی حملہ کرکے اُسے اور اُس کے ہمراہی لڑکے کو مار ڈالا۔ اور دونوں کی لاشیں غائب کردیں۔ اس میں شک نہیں کہ ان دونوں سپاہیوں کو ابن داؤس نے ست الملک کی خواہش کے مطابق یہاں بٹھایا۔ اور اُسکے قتل پر مامور کیا تھا۔

الحاکم کے واپس آنے میں جب حد سے زیادہ دیر ہوئی تو اُسکے خیر خواہوں اور سرداروں نے تلاش کرنا شروع کیا۔ پہاڑوں کے تمام پہلو اور ساری گھاٹیاں ڈھونڈھ ماریں مگر کہیں سراغ نہ لگا۔ ایک مقام پر حاکم کا گھوڑا اور اُس سے آگے بڑھ کے اُس کے کپڑے مل گئے۔ مگر اُن میں بھی خون کا کوئی دھبہ نہ تھا۔

لاشین کہین نہ ملین۔
آخر سب تھک کے اور عاجز آکے قاہرہ مین واپس آئے اور ست الملک کی ڈیوڑھی پہ جاکے عرض کرایا "امیر المومنین غائب ہین۔ ہم نے سارا کوہستان چھان مارا کہین پتہ نہین۔ اب آپ کیا حکم فرماتی ہین؟" ست الملک نے اُسکے پاس کہلا بھیجا کہ "میرے پاس اُن کی تحریر آئی ہے جس مین وہ فرماتے ہین کہ مین پرسون واپس آؤن گا"۔ امرا و ارکان اس جواب سے مطمئن ہو کے اپنے گھر دن کو گئے۔ اور ست الملک نے خزانے پر قبضہ کرکے بہت سا روپیہ ابن داؤس کے پاس بھیجا کہ سرداران فوج مین تقسیم کر دے۔ اس طریقے سے مسلسل سات دن تک وہ لوگون سے الحاکم کے ظہور کا وعدہ کرتی رہی۔ اب ساتوین دن ظہور حاکم کا انتظار تھا۔ ساری فوج قصر خلافت کے دروازے پہ صفین باندھے کھڑی تھی کہ امام زمانہ امیر المومنین الحاکم کے دیدار سے بہرہ یاب ہون۔ ست الملک نے الحاکم کے بیٹے ابو الحسن علی کو جو ابھی ایک سولہ سال کا خوبرو لڑکا تھا لباس شاہانہ پہنا کے باہر نکالا۔ وزیر سلطنت اُس کے آگے آگے تھا۔ جس نے تمام حاضرین دربار اور اہل فوج کی طرف خطاب کرکے کہا "اے غلامانِ دولت! ہماری ملکہ ست الملک فرماتی ہین کہ اب تمھارے آقا۔ امام۔ اور امیر المومنین یہی ہین"۔ یہ سنتے ہی ابن داؤس جو سب کے آگے تھا فوراً جھک کے زمین بوس ہوا اور ساتھ ہی وہ تمام امرا و سردارانِ فوج جنھین ابن داؤس کی معرفت روپیہ دیا گیا تھا زمین بوس ہو ہو کے آداب بجا لانے لگے۔ جب معززین کا ایک بڑا گروہ بے عذر زمین بوس ہو چکا تو باقی لوگون نے بھی اُنکی پیروی کی۔ اور کوئی نہ تھا جس نے ذرا بھی تامل کیا ہو۔ اب خوبرو شاہزادۂ علی نے شاہی گھوڑے پر سوار ہو کے شہر کا ایک چکر لگایا۔ اور کُل امرائے دولت ہمراہ رکاب اور اسکے جلو مین تھے۔ ظہر کے وقت وہ قصر خلافت مین واپس آکے گھوڑے سے اُترا اور کُل اہل دربار کو دوسرے دن حاضر ہونے کا حکم دیا۔ دوسرے دن علی الصباح تمام عمائد شہر اور جملہ اہل سیف و قلم دربار دولت پہ حاضر ہوئے تو وہی شاہزادۂ ابو الحسن علی پھر برآمد ہوا۔ آج کے دربار مین ست الملک نے اُسے "الظاہر لاعزاز دین اللہ" کے

کے لقب سے ملقب کر کے سریر خلافت پر بٹھایا اور سب نے بلا عذر اُس کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ الغرض بغیر کسی قسم کا فساد اور جھگڑا ہوے الظاہر کی تخت نشینی کا معاملہ خوش اسلوبی سے طے ہو گیا۔ ساتھ ہی ست الملک نے ایک فرمان کے ذریعے سے الظاہر کی خلافت کا اعلان کیا اور اطراف و جوانب مین تمام والیانِ ملک اور سرداران بلاد کے نام اُس فرمان کی نقلین اس حکم کے ساتھ بھیجین کہ کُل رعایا سے الظاہر کی بیعت لین۔

اسکے بعد ست الملک نے ایک بڑا بھاری دربار کیا جس مین تمام معززین کو اُنکے درجون اور رتبون کے مطابق بٹھایا۔ سب کو خلعت و انعام سے سرفراز کیا۔ عزت افزائیان کین۔ پھر انتظام مملکت کے متعلق نہایت ہی عمدہ احکام جاری کیے اور کُل امور کا ذمہ دار اور افسر اعلیٰ ابن داؤس کو قرار دیا۔ اور کمال مہربانی کے ساتھ اُس سے کہا "ہم سارا نظم و نسق تمھارے ہاتھ مین دیتے ہین۔ مگر کوئی دن مقرر کرو جس روز تم کو خلعت وزارت کے ساتھ ایک لاکھ سالانہ کی زائد جاگیر عطا کی جائے۔" ابن داؤس یہ سنتے ہی گر کے قدمبوس ہوا۔ اور ہاتھ جوڑ کے عرض کیا "حضور جس روز حکم دین غلام حاضر ہو۔" ست الملک بولی "اچھا مین خود ہی کوئی دن مقرر کر کے تمھین بلوا لون گی۔" اب سارے قاہرہ مین مشہور ہو گیا کہ وزارت اور جملہ اختیارات ابن داؤس کو ملنے والے ہین۔

دو ہی چار روز بعد ست الملک کا چوبدار ابن داؤس کی طلبی مین اُس کے دروازے پر پہونچا۔ اور وہ خوش خوش قصر خلافت مین حاضر ہوا۔ پہونچتے ہی ایک اندرونی کمرے مین بلوا لیا گیا۔ جہان تمام سرداران فوج بھی دست بستہ کھڑے تھے۔ اب قصر کے تمام دروازے مقفل کر دیے گئے۔ اور یکا یک ست الملک کا ایک خاص ملازم شمشیر برہنہ ہاتھ مین لیے ہوے نمودار ہوا۔ جس نے آتے ہی ابن داؤس کی طرف مخاطب ہو کے نہایت ہی برافروختگی کے ساتھ کہا "تو ہی ہمارے امام الحاکم کا قاتل ہے۔" اور یہ کہہ کے ایک ہی وار مین اُس کا کام تمام کر دیا۔ یہ تدبیر کچھ ایسی خوبی کے ساتھ بن پڑی کہ کسی کو بھی مخالفت کی جرأت نہ ہوئی۔ اور سب ابن داؤس کے قتل کو خاموشی

سے دیکھ کے رہ گئے۔

اگرچہ ابن داؤس کے ساتھ نہایت ہی بے رحمی اور سخت بدعہدی کی گئی مگر ست الملک کے دل سے بغیر اُس کے قتل کیے اس کانٹے کی کھٹک نکل ہی نہ سکتی تھی کہ جس شخص نے لالچ و خود غرضی کے جوش میں اپنے ایک امام اور آقا کو بیوفائی کے ساتھ قتل کر ڈالا ممکن ہے کہ وہ ایسی ہی کسی سازش سے متاثر ہوکے دوسرے کو بھی قتل کر ڈالے۔ بہر تقدیر اس طریقے سے ابن داؤس کو قتل کرا کے ست الملک نے نابالغ خلیفہ کے نام سے عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ اور نہایت ہی مستعدی و بیدار مغزی کے ساتھ فرماں روائی کرنے لگی۔ رعایا اُس سے پہلے ہی خوش تھی۔ اور اُس کی طرفداری میں لوگ الحاکم کے دشمن ہو رہے تھے۔ اب جو اُس نے عدالت گستری اور رعایا نوازی کے جوہر دکھانا شروع کیے تو ہر ادنیٰ و اعلیٰ اُس کا کلمہ پڑھنے اور اُس کا دم بھرنے لگا۔ وہ مظلوموں کی فریاد رسی کرتی۔ مقدمات کا بلا رو رعایت فیصلہ کرتی۔ اور اُس کے ساتھ ہی خوش تدبیری سے اپنا ایسا رعب بٹھا دیا تھا کہ تمام سرکش اور فتنہ انگیز لوگ اُس کے حکم کی تعمیل میں ذرا بھی تامل نہ کرتے۔

الظاہر کی عمر سترہ سال کی تھی۔ عنفوان شباب کا زمانہ تھا۔ اور دلِ پُرجوش جذبات سے بھرا ہوا تھا مگر اُس نے کبھی کسی امر میں پھوپھی کے احکام سے سرتابی نہیں کی وہ ہر امر میں پھوپھی کے حکم پر چلتا۔ اور جانتا تھا کہ میری اور ہمارے ملک کی سلامتی اسی میں ہے کہ ست الملک کے انتظامات اور احکام میں دخل نہ دیا جائے۔ مگر افسوس اُسے ست الملک کی خوش تدبیری اور تمدنی قابلیت سے فائدہ اُٹھانے کا زیادہ موقع نہیں ملا اس لیے کہ اُسکی تخت نشینی کو چار ہی سال گذرے تھے کہ سنہ ۴۱۵ھ میں ست الملک نے سفر آخرت کیا اور الظاہر کو نظر آیا کہ میں اپنے باپ الحاکم کے مرنے پر یتیم نہیں ہوا تھا بلکہ اب یتیم ہوا ہوں۔ دراصل ست الملک کے مرنے کی تاریخ تمام اہل مصر کے لیے بڑے رنج و الم کا دن تھی۔ جبکہ بادشاہ اور خلیفہ ہی کو نہیں بلکہ رعایا میں سے ہر ایک کو یہی نظر آتا تھا کہ ہم آج یتیم ہو گئے۔

# قدیم الایام کی ایک فلک زدہ شاہزادی

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت مین جب سعدؓ بن وقاص نے آل ساسان کے زبردست لشکر کو شکست دے کے دولت عجم کو پامال کر ڈالا اور قادسیہ کی آبادی مین داخل ہوے تو حرقہ بنت نعمان بن منذر اُن سے ملنے اور اُنکے آگے سر نیاز جھکانے کے لیے حاضر ہوئی۔

ہم اپنے ناظرین کو مکرر وسہ کرر بتا چکے ہین کہ نعمان بن منذر کا خاندان حیرۂ و مغربی عراق کے عربی صوبے پر حاکم و متصرف تھا۔ دولت ساسانی پر اس خاندان کے پرانے حقوق تھے جن کے لحاظ سے خسروان فارس ان تاجداران حیرہ کے حال پر نہایت ہی مہربان تھے۔ اور انھین پورے پورے شاہی اقتدارات دے رکھے تھے۔ یہ شاہزادی اُسی خاندان کے پچھلے تاجدار نعمان بن منذر کی بیٹی تھی جس کی دوسری بہن ہمارے ناول ایام عرب کی ایک ہیروئن ہے۔

یہ شاہزادی اپنی دو سہیلیون کے ساتھ سعد بن ابی وقاص کے سامنے آکے کھڑی ہوگئی۔ چونکہ تینون کا لباس، اُنکی وضعین، صورتین، عمرین اور چال ڈھال ایک ہی ڈھنگ کی تھی سعد نے نہین پہچانا اور پوچھا "تم مین سے کون نعمان کی بیٹی ہے؟" حرقہ نے آگے بڑھ کے کہا "مین ہون" سعد نے تعجب کے لہجے مین کہا "تم ہی نعمان کی بیٹی ہو؟" جس سے ظاہر ہوتا تھا کہ سعد اُس کی معمولی حالت اور اُس کے خود ہی حاضر ہو جانے پر متعجب ہوے۔ بولی "جی ہان مین ہی ہون۔ دنیا کسی حالت پر قرار نہین لیتی جلد جلد پلٹتی رہتی ہے۔ اور ساتھ ساتھ اپنے فرزندون کی حالت بھی بدلتی رہتی ہے۔ کبھی وہ کسی حال مین ہوتے ہین اور کبھی کسی حال مین۔ ہم اس شہر کے مالک اور بادشاہ تھے۔ ہم ہی فرمانروا تھے اور ہمارے ہی خزانے مین یہان کے محاصل جمع ہوا کرتے تھے۔ لیکن اب ہماری حالت بگڑ گئی۔ زمانہ دشمنی پر آمادہ ہوگیا۔ ہمارے سلطنت جو ہمارے ہاتھ مین تھا ٹوٹ گیا۔ اور ہماری جماعت منتشر ہوگئی۔ مگر زمانے کا یہی رنگ ہے جو شریفون کو بگاڑتا اور صاحبان عزت کو پیستا ہے۔"

اُسکے یہ الفاظ سن کے سعدؓ کے دل پر بڑا اثر ہوا۔ فرمایا "اچھا کچھ اپنی گذشتہ

حالت سناؤ۔" بولی "مختصر کہوں یا تفصیل سے بیان کروں؟" فرمایا "مختصر کہو" کہنے لگی "سنیئے۔ یا تو کل ہماری یہ حالت تھی کہ اہل عرب میں سے کوئی متنفس نہ تھا جو ہمارے دربار میں باریاب ہونے کا آرزومند نہ ہو اور ہمارے نام سے کانپتا نہ ہو۔ یا آج ہماری یہ حالت ہے کہ عربوں میں سے کوئی نہیں ہے جس کے دربار میں پہونچنے کی ہمیں تمنا نہ ہو اور جس کے نام سے ہم ڈرتے اور کانپتے نہ ہوں۔" یہ کہہ کے اُس نے یہ دو شعر پڑھے۔

فبینا نسوس الناس والامر امرنا اذا نحن فیھم سوقۃ نتنصف

(اس حالت میں کہ لوگوں پر ہم سرداری کر رہے تھے اور ہمارا ہی حکم تھا یکایک کیا دیکھتے ہیں کہ ہم بازاری لوگ ہیں اور دوسروں کے سامنے فریاد کر رہے ہیں)

فاف لدنیا لا یدوم نعیمھا تقلب تارات بنا وتصرف

(لہذا افسوس ہے دنیا کی حالت پر جس کی نعمتیں باقی نہیں رہتیں۔ کبھی وہ ہمارے موافق ہوتی ہے اور کبھی پلٹ جاتی ہے)

سعد بن ابی وقاص کو اس کی باتیں اچھی معلوم ہوئیں۔ اُس کی بہت تعظیم و تکریم کی اور جب وہ واپس جانے لگی تو فرمایا "اگر تمھارا کوئی کام ہو یا کسی چیز کی ضرورت ہو تو بیان کرو۔" بولی "مجھے کوئی اُجاڑ اور بے چراغ بستی عنایت فرمایئے۔ تاکہ اُسے آباد کروں اور فائدہ اُٹھاؤں۔" سعد نے فوراً اپنے عاملوں کو حکم دیا کہ کوئی ایسا موضع ڈھونڈو کہ جو اُجاڑ ہو گیا ہو۔ مگر باوجود جستجو کے کوئی ایسا موضع نہ ملا۔ تب سعد نے حرقہ کو بلوا کے فرمایا "کوئی غیر آباد بستی تو نہیں ملتی۔ آپ کوئی آباد گاؤں قبول کیجیے۔" یہ سنتے ہی ستم زدہ شاہزادی نے کہا "الحمد للہ کہ خدا نے میرے آبا و اجداد کو عدالت گستری کی توفیق دی۔ اُنھوں نے اپنے انصاف سے دُنیا کو آباد کیا۔ اور ویسا ہی آباد دوسروں کے حوالے کر گئے۔ لہذا اے امیر آپ بھی کوشش کیجیے کہ جب دوسرے کے حوالے کرنا پڑے تو اُسے ایسا ہی آباد اور بارونق دیں جیسا کہ آپ نے پایا ہے۔ اس طرز عمل سے آپ خدا کی رحمت کے مستحق ہوں گے اور خلقت آپ کی ثنا خواں ہوگی۔ خبردار ایسا نہ ہو کہ آپ کے ہاتھوں سے یہ آبادی اُجڑ جائے۔ اور آپ آتش دوزخ کے سزاوار ہوں۔ رہی میں۔ تو میں آج کے دن نہ مسرت کی تمنا رکھتی ہوں اور نہ دنیا کی نزہت و شادابی کو ان آنکھوں سے دیکھنا چاہتی ہوں۔

یہ کہہ کے اس تارک الدنیا اور قناعت شعار شاہزادی نے سعدؓ کے حق میں ان الفاظ میں دعا کی" اللہ جل شانہٗ آپ کی کوئی حاجت کسی ذلیل و فرومایہ شخص کے ہاتھ میں نہ ڈالے۔ اور جو لوگ ہیں اُن کی حاجتیں ہمیشہ آپ کے ہاتھ سے پوری ہوتی رہیں۔ اور جب کبھی خدائے تعالیٰ شریف لوگوں کو بے دولت کرے تو آپ کو ہمیشہ اُن کی حاجت روائی کا ذریعہ بنائے۔" یہ کہہ کے شاہزادی تو چلی گئی مگر سعد بن ابی وقاص کو اُس کے یہ کلمات اس قدر پسند آئے تھے کہ ابو ثور سے جو پاس بیٹھے ہوے تھے کہا "اسکے ان الفاظ کو یاد کر لینا۔ تمھیں امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے سامنے دوہرانا ہوں گے۔" چنانچہ ابو ثور کہتے ہیں کہ جب میں نے مدینۂ طیبہ میں حاضر ہو کے یہ واقعہ اُنکی خدمت میں عرض کیا تو انھوں نے متأثر ہو کے فرمایا "سچ کہتی ہے۔ دنیا میں کوئی قوم نہیں ہے جسے زمانہ ایک مدت تک عیش و راحت کا موقع نہ دیتا ہو۔"

## اُمِّ جعفر

یہ محترم خاتون عبداللہ بن عرفطہ کی بیٹی تھی۔ مدینۂ طیبہ کے شریف اور معزز و مستند خاندانوں میں سے تھی۔ اور بے نظیر حسن و جمال کے ساتھ دانائی و فراست اور قابلیت و عفت میں بھی مشہور تھی۔ اسلام کا ابتدائی زمانہ اور تابعین کا دور تھا۔ جب شعرائے عرب کا معمول تھا کہ ہمارے شاعروں کی طرح عام حسن کے دلدادہ یا کسی غیر معین معشوق کے شیدا نہیں ہوا کرتے تھے۔ بلکہ اُن کا معمول تھا کہ کسی خاص حسینہ کو اپنی عاشقی اور خیال آرائی کے لیے منتخب کرتے اور مجنونانہ شعر خوانی کرتے پھرتے۔ سچ یہ ہے کہ شریف زادیوں کے لیے یہ زمانہ نہایت ہی خطرناک تھا۔ اور پھر اسکے ساتھ عربوں کا یہ اصول معاشرت کہ جس عورت کے ساتھ کسی کو شادی سے پہلے عشق ہو جائے اُس کے ساتھ نکاح کرنا نہایت ہی معیوب اور موجب بدنامی و رسوائی خیال کیا جاتا۔

غرض دنیا نازک زمانہ تھا کہ امرا و شرفائے عرب کی محفلوں میں اُمِّ جعفر کے حسن و جمال اور اُس کی نازنینی و دلبری کی شہرت ہوئی۔ اور جن لوگوں کو کبھی

اُسکے رُخِ زیبا کی زیارت نہین نصیب ہوئی تھی مصداق ع "بسا کین دولت ازگفتار خیزد" اُس کی نزاکت و رعنائی کی یاد مین سر دُھننے لگے - نتیجہ یہ ہوا کہ اُس عہد کا مشہور شاعر احوص اُم جعفر کا عاشق دلدادہ بن گیا - اپنے اشعار مین علانیہ اُس کا نام لیتا - ایک ایک کے سامنے اُس کے رُخِ زیبا کو یاد کر کے روتا - اور اپنے کلام مین بے تکلف ظاہر کرتا کہ مین اکثر جا کے اُم جعفر سے ملتا ہون - اور اُس سے یون راز و نیاز کی باتین ہوتی ہین - فلان مقام پر اُس نے مجھ سے یہ کہا اور مین نے اُسے یہ جواب دیا - اور فلان مقام پر مجھے اُس کی یہ دلربائی کی ادا نظر آئی اور مین یون کلیجہ تھام کے رہ گیا - جب یہ اشعار مشہور ہوے اور احوص کے کلام کی عام مقبولیت کے باعث تمام لوگون کی زبانون پر اُم جعفر کا نام جاری ہو گیا تو اُس پاکدامن خاتون کو کل شرفا و معززین بدگمانی کی نظر سے دیکھنے لگے - یہان تک کہ اُم جعفر کے عزیز و قریب خاندان کی عصمت و ناموس پر حرف آتے دیکھ خیال سے پریشان اور شرمندہ ہونے لگے - اور سب نے ام جعفر کو ڈانٹنا اور سخت و سست کہنا شروع کیا - غریب معصومہ نے قسم کھائی کہ مین نے تو کبھی اس ظالم احوص کی صورت بھی نہین دیکھی - جانتی ہی نہین وہ کون اور کیسا ہے - اور مین تو جانتی ہون کہ اُس نے بھی مجھے کبھی نہین دیکھا ہے - یہ فقط اُس کی شرارت و بیحیائی ہے جو مجھے مفت اور بے وجہ بدنام کر رہا ہے" ادھر اُم جعفر اپنی پاکدامنی و عفت کی قسمین کھا رہی تھی اور اُدھر احوص عام مجمعون مین غل مچاتا پھرتا تھا کہ اُم جعفر کی نگاہِ ناز یون میرے کلیجے مین اُتر گئی - اور یون فلان مقام پر وہ اپنے تمام عزیزون سے چھپ کے مجھے ملی اور مجھے دیوانہ بنا کے چلی گئی -

آخر اُم جعفر کے بھائی ایمن کو غصہ آ گیا - اور طیش مین آ کے احوص کے پاس کہلا بھیجا کہ "اپنی ان حرکتون سے باز آؤ ورنہ بُرا ہو گا - تم ایک شریف زادی کو مفت بدنام کر رہے ہو - جس سے اُسکے دامنِ عفت پر دھبہ لگا جاتا ہے - اگر پھر کبھی تم نے اس بارے مین کوئی کلمہ منہ سے نکالا تو مجھ سے بُرا کوئی نہ ہو گا" مگر احوص اپنی حرکتون سے باز نہ آیا - اور ایمن قطعی طور پر آمادہ ہو گیا کہ کسی دن اُس سے دو دو ہاتھ ہو جائین - جب یہ خبر مشہور ہوئی تو حاکم مدینہ نے اس اندیشے سے

سامانِ حسرت وناکامی پیدا کردیا کرتی ہے۔ اس مقصدوری اور آرزومندی کی زندگی کو چند ہی برس گذرے تھے کہ واصف بیمار پڑا۔ چند روز میں سوکھ کے کانٹا ہوگیا۔ اور تھوڑے دنوں بعد عین عالمِ شباب میں دنیا سے رخصت ہوگیا۔ اس جوانامرگ کا صدمہ ماں باپ کو اور قبیلے کے ادنیٰ و اعلیٰ کو ہوا مگر اُس مایوس تمنا لطیفہ کے دل پہ جو گذری بیان سے باہر ہے۔ عاشق شوہر کی یاد تو اُسکو کسی طرح بھولتی ہی نہ تھی۔ مگر اپنے جمالِ حسن پر خاک ڈالنے کو اُس نے اپنے واسطے زیب و زینت کو ہمیشہ کے لیے لازمی کرلیا۔ صبح و شام شوہر کی یاد میں ماتم کرتی۔ دن بھر آہِ جگر دوز کھینچتی۔ اور روز بن ٹھن کے واصف کی قبر پہ جاکے گھنٹوں آنسو بہاتی۔ رخسار کے پھولوں کو آنسوؤں کے گرم پانی سے دھو دھو کے روز کھلاتی۔ اور جب دیکھتی کہ رات زیادہ آگئی ہے تو خاک اُڑاتی ہوئی گھر واپس آتی۔ غرض اُسکا یہ معمول تھا کہ بھاری جوڑا پہن کے۔ سارے زیور سے سج کے۔ خوب بن ٹھن کے، اور عطر لگا کے قبر پہ آیا کرتی۔

اسی معمول کے مطابق ایک دن وہ بناؤ چناؤ کرکے تربتِ جانان پر بیٹھی اشکِ خونیں کے پھول چڑھا رہی تھی کہ عرب کے مشہور شاعر اور ایام عرب کے نامی مورخ اصمعی کا اُدھر سے گذر ہوا۔ ایک اور خوش فکر شاعر اُسکے ساتھ تھا۔ دونوں نے دُور سے جو ایک بنی سنوری نازنین کو ایک قبر پہ خاموش بیٹھے دیکھا تو متحیر ہوکے قریب گئے کہ اُس کی عجیب و غریب سوگواری کی داستان سنیں۔ لطیفہ نے جو دو نامحرموں کو قریب آتے دیکھا چادر اوڑھ کے گھونگھٹ نکال لیا۔ سارا پنڈا سمیٹ کے چادر میں ڈھانک لیا۔ اور چہرہ سرنگون کرلیا۔

اصمعی نے جب دیکھا کہ وہ متوجہ ہی نہیں ہوتی تو پوچھا "آخر اس رنج و الم کا کوئی سبب بھی ہے؟ اور گو ہم اجنبی ہیں مگر دردِ دل کا اظہار خوبصورت چہرے کا دکھانا نہیں ہے کہ آپ کو اس میں تامل ہو" جواب میں بجائے اسکے کہ بات کرے اُس نے یہ دو شعر پڑھ دیے۔

فَاِنْ تَسْئَلَانِیْ فِیْمَ حُزْنِیْ فَاِنَّنِیْ رَهِیْنَةُ هٰذَا الْقَبْرِ یَا فَتَیَانِ

(اگر تم دونوں یہ پوچھتے ہو کہ میرا غم کیوں ہے تو اے نوجوانو میں اس قبر کے ہاتھ گرو ہوں.

وانی لاستحییہ والترب بیننا — کما کنت استحییہ حین یرانی

دگوکہ ہمارے اُسکے درمیان مٹی کا ڈھیر حاجب ہے مگر مین اُس سے اب بھی ویسی ہی شرماتی ہون جس طرح کہ اُسکی آنکھون کے سامنے شرمایا کرتی تھی۔

اصمعی کہتاہے کہ اس نازنین کا یہ برجستہ جواب سُن کے ہم دونون مبہوت و ششدر رہ گئے۔ مگر وہان زیادہ ٹھہرنا مناسب نہین معلوم ہوا۔ پاس سے ہٹ آئے اور اُسکی نظر بچا کے قریب ہی درختون کی آڑ مین چھپ رہے تاکہ دیکھین یہ نازنین یہان اکیلی بیٹھ کے کیا کرتی ہے۔ اور اتنے قریب تھے کہ اُسکی آواز بخوبی ہمارے کانون مین آسکتی تھی۔ اب میدان خالی دیکھ کے اُس نے یہ اشعار سوز و گداز کے لہجے مین گانا شروع کیے:

یا صاحب القبر یا من کان یونسنی — وکان یکثر فی الدنیا موالاتی

اے قبر والے! اے وہ جو میرا انیس تھا اور میرے لیے سامان محبت بڑھاتا ہی جاتا ہے۔

قد زرت قبرک فی حلی وفی حلل — کاننی لست من اہل المصیبات

مین نے بھاری جوڑے پہن کے اور گہنے سے آراستہ ہو کے تیری قبر کی زیارت کی۔ جیسے مجھ پر کوئی مصیبت پڑی ہی نہین۔

ارمت ما کنت تہوی ان تراہ وما — قد کنت تالفہ من کل سیئات

مین نے تو اپنے اوپر فرض کر لیا ہے کہ جیسا تم مجھے دیکھنا چاہتے تھے ویسا ہی دکھاؤن اور جتنی دھجین تھین پسند تھین تمھارے سامنے رہین۔

یہ اشعار سُن کے اصمعی پر بے انتہا اثر پڑا۔ وہ اور اُسکا رفیق شام تک یہین چھپے رہے۔ یہان تک کہ رات ہوئی اور حسرت نصیب لطیفہ قبر سے اُٹھ کے اپنے گھر کی طرف روانہ ہوئی۔ جذبات انسانی کے یہ دونون جاسوس بھی اندھیرے مین اُسکے پیچھے ہو لیے۔ اور جب وہ اپنے گھر مین داخل ہوئی تو اُنھون نے اُسکا پیچھا چھوڑا۔ اور واپس آکے یہ سرگذشت ہارون رشید سے بیان کی۔

رشید نے سنتے ہی ایک آہ کھینچی اور کہا "آہ! دنیا مین سب نعمتیں مل جاتی ہین مگر ایسی وفادار بی بی نہین نصیب ہو سکتی۔ کاش وہ میری بی بی ہوتی۔ مگر

جو کچھ ہو کوشش ضرور کرون گا" اور فوراً اپنے عامل حیرہ کو فرمان بھیجا کہ فلان مقام پر اور فلان بستی مین فلان مکان مین ایک کمسن بیوہ ہے - اُسکے ولیون کو دس ہزار درہم میری طرف سے بطریق مَہر دو اور اُس حسین لڑکی کو نہایت ہی عزت و آبرو سے میرے پاس بھیجو۔

افسوس رشید نے اس نازنین کی قدردانی تو کی مگر اس کا خیال نہ کیا کہ ایسی محبت و عصمت والی بی بی جس کی ہوئی اُسکی ہوئی - پھر اُسکے بعد کسی دوسرے کی نہین ہو سکتی - اور اگر دوسرے کی ہو جائے تو پھر محبت ہی کیا ہے؟ والی بصرہ نے لطیفہ کے چچا کو روپیہ دیا - اور بلا لحاظ رضامندی حاکمانہ انداز سے لڑکی کو رخصت کرا کے بڑے کر و فر اور نہایت ہی اہتمام کے ساتھ بغداد کی طرف روانہ کیا - اور حسرت نصیب لطیفہ سے وہ پیاری قبر بھی چھڑا دی جو اُسکے جینے کا سہارا تھی جسکے سامنے بن ٹھن کے اور سیکڑون طرح کے بناؤ کر کے وہ اپنے دل کی بھڑاس نکالتی اور دنیا کو اپنے حُسن کی بہار دکھا دیا کرتی تھی - اب شاہی جلوس اُسے ملکۂ عالم بنا کے بغداد کی طرف لیے جاتا تھا - مگر اُس کا دل مرحوم محبوب کی قبر ہی سے لپٹا ہوا تھا اسی کشمکش مین مدائن کے کھنڈرون تک پہونچی تھی کہ فراق تربت دلدار کے صدمہ سے ناگہان روح پرواز کر گئی - سب اسے کہ کے رہ گئے - اور اصمعی اور رشید دونون اپنی اس جبریہ کارروائی پر کف افسوس ملنے لگے - اُس کے اس جان دینے کا رشید کے دل پر اس قدر اثر پڑ گیا تھا کہ اصمعی کہتا ہے "اُس کی یاد زندگی بھر نہ بھولی - اور جب یاد آ جاتی اُس دردمند خلیفہ کی آنکھون مین آنسو بھر آتے"!

## عُمارہ

یہ عہد اولین اسلام اور صحابۂ کرام کے دَور کی ایک پاکدامن و پرہیزگار حسینہ تھی جس کو یہ خاص شرافت حاصل تھی کہ بنی ہاشم کی اور اُن مین سے بھی حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہ کے گھرانے کی محترم و معزز لونڈی تھی - لونڈی کے ساتھ معزز و محترم کا لفظ ہمارے زمانے مین بے جوڑ سا معلوم ہوتا ہے - مگر قطع نظر اسکے کہ خاندان نبوت کی غلامی بھی ایک بڑی شرافت و عزت ہے جن دونون کا حال ہم بیان کر رہے ہین

اُس زمانے مین اکثر صاحب جمال و کمال لونڈیان فی الحقیقت بہت ہی معزز و محترم اور آزاد بیبیون سے زیادہ ممتاز و مکرم ہوا کرتی تھین۔

چنانچہ یہی عمارہ جو حضرت عبداللہ بن جعفر طیار کی محبوبۂ خاص تھی حسن و جمال مین جواب نہ رکھتی تھی۔ شائستگی و تہذیب اور عصمت و حرمت کے کمال مین بے نظیر و بے ہمتا تھی۔ اور ان سب کمالات کے علاوہ فن موسیقی مین بھی بے مثل و بے مثال تھی۔ ایسا پیارا گلا پایا تھا کہ جو کوئی اُسکا نغمۂ دلکش ایک دفعہ سُن لیتا زندگی بھر کے لیے اُسکے شمع رخسار کا پروانہ ہو جاتا۔ ان تمام کمالات نے عبداللہ بن جعفر طیار کو اُس کا عاشق شیدا بنا دیا تھا۔ اور یہ حال تھا کہ بے اُسکے کبھی چین نہ پڑتا اور کسی حال پر قرار نہ آتا۔ چنانچہ سفر و حضر مین ساتھ رہتی اور جہان جاتے اُسے ضرور ساتھ لے لیتے۔ اس لیے کہ بے اُس کے اُنھین اپنی زندگی دشوار نظر آتی تھی۔

ایک دفعہ اپنے بعض حقوق حاصل کرنے کے لیے اُنھین حضرت معاویہ سے ملنے کو دمشق کا سفر کرنا پڑا۔ اس طولانی سفر مین بھی اُنھون نے عمارہ کو ساتھ لے لیا۔ اور ارض شام کے مرغزارون کو طے کرتے ہوے خاص دار الخلافت دمشق مین پہونچے۔ معاویہ سے ملے۔ چندروز اُنکے یہان رہے۔ اور اپنے مقاصد مین کامیاب ہو کے مدینۂ طیبہ مین واپس آئے۔

زمانۂ قیام دمشق مین ایک دن یزید اُن سے ملنے کو آیا۔ چونکہ خلیفۂ وقت کا بیٹا اور ولیعہد خلافت تھا۔ اس لیے اُنھون نے اُس کی بڑی خاطر تواضع کی۔ ادب و اخلاق سے ہاتھون ہاتھ لیا۔ اور اُس کی دلچسپی کے لیے عمارہ کو پردے سے باہر لا کے گانا سُنوایا۔ یزید صورت دیکھتے ہی عمارہ کی زلف گرہگیر کا اسیر ہو گیا۔ اور جب گانا سنا تو ہجوم شوق نے آپے سے باہر کر دیا۔ دل مین آرزو پیدا ہوئی کہ اس دلفریب پریجمال کو اپنے قبضے مین لائے مگر کوئی تدبیر نہ بن پڑی۔ اور کلیجے پر صبر کی سل رکھ کے خاموش ہو رہا۔

حضرت معاویہ کی وفات کے بعد جب یزید خلیفہ ہوا تو نازآفرین عمارہ پھر یاد آئی اور جو دشواریان وصال سے مانع تھین حکومت کے غرور نے اُنھین اُس کی نظر کے سامنے سے ہٹا دیا۔ رازداران صحبت سے مشورہ کیا کہ ”عبداللہ بن جعفر طیار کی

لونڈی عمارہ کے لیے سخت بیتاب ہون - اور جب یاد آتی ہے دل ہاتھون سے تھام کے
رہ جاتا ہون - بتاؤ کہ اُسے کس تدبیر سے حاصل کرون؟" مشیرون نے کہا "یہ معاملہ
نہایت مشکل ہے - جعفر طیار کے صاحبزادے کوئی معمولی شخص نہیں ہین مسلمانون پر
اُن کا جو اثر ہے آپ کو معلوم ہے - اور آپ کے والد اُن کا جس قدر پاس و لحاظ
کیا کرتے تھے وہ بھی آپ اپنی آنکھون سے دیکھ چکے ہین - ایسا نہ ہو کہ جوش عشق
مین آپ سے کوئی بے اعتدالی ہو جائے اور انجام اچھا نہ ہو - اس بارے مین
خوب غور کر لیجیے - اور جو کچھ کیجیے حکمت عملی سے کیجیے تاکہ کسی قسم کی بدنامی نہ آئے"
یزید خاموش ہو گیا - اور چند روز اسی اُلجھن مین رہنے کے بعد آخر ایک
عراقی شخص کو خلوت مین بُلایا جو نہایت ہی چالاک، اور مکاری و فریب دہی
مین طاق خیال کیا جاتا تھا - اس سے اپنے دل کی کیفیت اور اپنی بیقراری کی
وجہ بیان کی، اور کہا "کوئی ایسی تدبیر کرو کہ حسین و پریوش عمارہ مجھے مل جائے"
اُس نے کہا "کامیابی تو خدا کے ہاتھ ہے مگر مین کوئی تدبیر اُٹھا نہ رکھون گا - آپ
مجھ سے یہ نہ پوچھیے کہ کیا کرون گا - مگر عنقریب دکھا دون گا کہ مین نے کیا کیا" یزید
نے اس معاملے کو اسی پر چھوڑ دیا - اور بہت کچھ زر و جواہر اور مال و دولت دے کے
رخصت کیا -

عراقی دوسرے دن ایک دولتمند تاجر بن گیا - اور مال و اسباب کا ایک
لدا پھندا قافلہ ساتھ لے کے ارض حجاز کی راہ لی - قطع منازل کے بعد مدینۂ طیبہ
مین داخل ہوا - اور عبداللہ بن جعفر طیار کے گھر کے سامنے جو میدان پڑا تھا اس
مین اُتر پڑا - عبداللہ نے ایک دولتمند تاجر کے آنے کا حال سُنا تو اخلاقاً اپنا مہمان
تصور کر کے اُس سے ملے - اُس نے کچھ ایسی باتین بتائین اور اس قدر ادب و
تعظیم - اخلاق و تہذیب سے ملا کہ پہلی ہی ملاقات مین ہاشمی شریف زادے کو اپنا
گرویدہ بنا لیا - پھر اُس نے بار بار قیمتی اور پسندیدہ تحفے ہدایا پیش کر کے اُنکے مزاج
مین بیحد رسوخ پیدا کر لیا - یہان تک کہ ہر وقت عبداللہ اُسی کی صحبت مین بیٹھے
رہتے - اور روز بروز اُسکے زیر بار احسان ہونے کے ساتھ اُسکے دلی دوست بنتے
جاتے - یہان تک کہ ایک بار اُسے بھی عمارہ کا گانا سُنوا دیا -

عمارہ کی صورت دیکھ گئے اور گانا سُن کے وہ بے انتہا محظوظ ومسرور ہوا۔ اُسکے کمالات کا حد سے زیادہ اعتراف کیا۔ اور تعریف کے پل باندھ دیے۔ اور کہا "ایسی پری جمال وصاحب کمال نازنین روے زمین پر کہین نہ ملے گی۔" عبداللہ بن جعفر اپنی محبوبہ کی تعریفین سُن کے خوش ہوے۔ اور کہا "بھلا ایسی حسین نازنین اور ان صفات کی حوروش آپ کے نزدیک کس قیمت کو ملے گی؟" اُسنے کہا "ایسی نازآفرین حورطلعت کی قیمت سلطنت وخلافت ہے۔" اس پر ہنس کے عبداللہ نے کہا "معلوم ہوتا ہے میرے خوش کرنے کے لیے آپ لقلقے باندھ رہے ہین۔ اور ایسے آسمان پر چڑھائے دیتے ہین۔" یہ سُن کے اُس مصنوعی سوداگر نے کہا "آپ مذاق سمجھتے ہین! مگر مین اصل حقیقت عرض کر رہا ہون۔ آپ جانتے ہین کہ مین ایک زبردست تاجر ہون۔ اور میرا کام ہے کہ پیسہ پیسہ جوڑکے دولت جمع کر دون۔ لیکن اس پر بھی اگر آپ بیچین تو دس ہزار اشرفیان دینے کو طیار ہون۔" عبداللہ نے دل مین خیال کیا کہ یہ مذاق کر رہا ہے۔ اور اسکے ساتھ ہی یہ خیال کیا کہ یہان اسکے پاس اتنی دولت کہان سے آ جائے گی؟ دلگی دلگی مین انکی زبان سے نکلا "تو مین نے بیچا۔" ساتھ ہی اُس بنے ہوے تاجر نے کہا "اور مین نے مول لیا۔" کہہ کے اُٹھا کہ رقم لاکے پیش کرے تو عبداللہ گھبرائے اور کہا "مین مذاق کر رہا تھا۔ آپ اشرفیان لانے کی زحمت نہ فرمائین۔ بھلا مین ایسی محبوبہ کو اپنے سے جدا کر سکتا ہون جس کے سہارے سے جی رہا ہون؟"

اب اُس مکار حریف صحبت کی صورت نہایت ہی متین ہو گئی اور ذرا سختی کے الفاظ مین کہنے لگا "مولانا یہ تجارت اور معاملت ہے جس مین کوئی کسی کی مروت نہین کر سکتا۔ یہ مذاق نہین ہے کہ آپ نے اس پریوش نازنین کو بیچا اور مین نے مول لیا۔ معاہدۂ بیع تکمیل کو پہونچ گیا۔ اور آپ کے لیے چون وچرا کی گنجایش نہین باقی ہے۔ بدعہدی آپ کی شان سے بعید ہے۔ اور جب آپ ہی سے ایسے حرکات سرزد ہون گے تو پھر اورون کا کیا اعتبار باقی رہے گا۔" عبداللہ نے پھر عذر کیا۔ مگر اُس نے ایک نہ سُنی۔ اور آخر دیر تک رد وقدح کے بعد عبداللہ کو مجبور ہونا پڑا کہ دس ہزار اشرفیان لے کے نازنین عمارہ کو اُسکے حوالے کر دین۔ مگر جب

پیاری عمارہ کو ہاتھ سے کھو کے گھر آئے تو زار و قطار روئے - اور کمال بیتابی و بیقراری سے ماہی بے آب کی طرح تڑپنے لگے -

اُس مصنوعی سوداگر کو جیسے ہی یہ سونے کی چڑیا ہاتھ لگی اُسی وقت لے اُڑا - اور ایک منزل پر جا کے دم لیا - وہاں پڑاؤ ڈالتے ہی اُس نے عمارہ سے کہا "اے نازنین - تم یہ نہ سمجھنا کہ مین نے تمھین اپنے لیے لیا ہے - تم خلیفۂ عصر یزید بن معاویہ کی ملکۂ خاص بننے والی ہو - اور اُسی کا شوق پورا کرنے کے لیے مین نے تم کو حاصل کیا - لہذا تم مجھ سے پردہ کرو - اور مجھے اپنا ایک ادنیٰ خادم تصور کرو" غریب عمارہ اسکا کیا جواب دیتی ؟ وہ اپنے بس مین کب تھی ؟ اگر اُس کا زور چلتا تو وہ عبداللہ بن جعفر طیار سے جدا ہی کیون ہوتی جن کے ساتھ اُسے ویسی ہی محبت تھی جیسی عبداللہ کو اُسکے ساتھ تھی -

اسکے بعد خوشی خوشی منزلین طے کرکے وہ دمشق مین داخل ہوا - مگر وہان پہونچتے ہی کیا سنتا ہے کہ یزید مر گیا - اور اُس کا بیٹا معاویہ سریر خلافت پر بٹھایا گیا ہے جو اس ظالمانہ اور مغصوبہ خلافت سے ناراض ہے - یہ سنتے ہی اُس عراقی شخص کے ہاتھ کے توتے اُڑ گئے - دل مین کہا کہ "اب کیا کرون ؟" آخر دوسرے دن معاویہ بن یزید کے پاس پہونچا اور عمارہ کو پیش کرکے عرض کیا کہ "اس نازنین کو عبداللہ بن جعفر طیار سے چھڑا کے آپ کے والد کے لیے اور خاص اُنکے حکم سے لایا ہون - اب چونکہ اُنکے جانشین آپ ہین لہذا یہ آپ کی نذر ہے" معاویہ جو نہایت ہی خدا ترس شخص تھا واقعات سُن کے کانپ گیا - اور طیش کے ساتھ بولا "مجھے یہ باتین بالکل ناپسند ہین - جاؤ دور ہو - اور خبردار پھر مجھے کبھی اپنی صورت نہ دکھانا"

یہ ٹکا سا جواب پا کے عراقی اپنا منہ لیے ہوے اپنے گھر آیا - اور معاویہ بن یزید کے ڈانٹنے اور ڈرانے کا کچھ ایسا اثر پڑا تھا کہ عمارہ سے کہا "یزید مر گیا - اُن کا بیٹا تمھین لیتا نہین - اس لیے اب تم میری ہو - لیکن نہین - مین تمھارے قابل نہین - تم مجھے اُسی طرح اپنا نامحرم سمجھتی رہو - اب مین تمھین لے چل کے پھر تمھارے آقا عبداللہ بن جعفر سے ملا دون گا" یہ کہ کے اُس نے پھر جنوب کا سفر شروع کیا - اور چند روز مین مدینۂ طیبہ پہونچ کے عبداللہ سے ملا اور کہا "میرا قصور

معاف کیجیے - میں نہ تاجر ہوں اور نہ کوئی معزز دولتمند - اصل میں مجھے یزید بن معاویہ نے بھیجا تھا کہ جس طرح بنے فریب دے کے عمارہ کو آپ سے حاصل کروں جس خدمت کو آپ ہی خوب جان سکتے ہیں کہ میں نے کیسی خوبی سے انجام دیا - اور کس طرح آپ کو بے بس کر کے عمارہ کو آپ سے لے گیا - مگر وہاں پہونچا تو یزید مر چکا تھا - اُسکے بیٹے نے عمارہ کو قبول نہیں کیا - لہذا پھر آپ کے لیے واپس لے آیا ہوں - اور آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ میں نامحرموں کی طرح اسکے ساتھ رہا - اور جیسا پاک و صاف اُسے لے گیا تھا ویسا ہی پاک و صاف لے آیا ہوں " یہ کہ کے عمارہ کا ہاتھ اُن کے ہاتھ میں دیا - اور کہا " لیجیے آپ کی لونڈی آپ کو مبارک "

عمارہ کی جدائی کا عبداللہ کو اس قدر غم تھا کہ نیم جان ہو رہے تھے - صورت دیکھتے ہی بے اختیار اُسکے گلے سے لپٹ گئے - اور دونوں لپٹ کے اس قدر روئے کہ روتے روتے غش آ گیا - جس منظر کو دیکھ کے معلوم ہوا کہ اس شخص نے انھیں کتنا بڑا صدمہ پہونچایا تھا - اور اب اُنکی کتنی بڑی خدمت کی -

ہوش میں آنے کے بعد عبداللہ نے اُس عراقی کا شکریہ ادا کیا - اس کی نیک نفسی و پاکبازی کی تعریف کی - اور مسرت و احسانمندی کے ساتھ اُسے بہت کچھ انعام دے کے رخصت کیا -

## بنی عباس کی ایک کنیز عتبہ

خلافت عباسیہ کے آغاز اور بنی عباس کے پہلے خلیفہ ابو العباس سفاح کے عہد کا واقعہ ہے کہ بصرے میں عبداللہ بن مالک خزاعی نام ایک دولتمند بردہ فروش کے گھر میں آدم فروشی کا بازار لگا ہوا ہے - مکان کے ایک حصے میں صدہا لونڈی غلام ستم زدہ قیدیوں کی طرح بند ہیں - اُسی کے قریب ہی ایک مقام پر دہ شایستہ - تعلیم یافتہ - حسین و نازنین - پر کمال و خوش خصال لونڈیاں نفیس اور صاف ستھرے فرش پر بیٹھی ہیں جو خدا جانے کن کن ملکوں سے اور کن کن ستم زدہ ماں باپ کے آغوش سے چھین کے لائی گئی ہیں - تاکہ شوقین امرائے عرب

کے ہاتھ بھاری داموں اور بڑی بڑی قیمتوں پر فروخت کی جائیں۔ اس مکان کے بیرونی حصے میں ایک کمرہ بڑے تکلف اور امارت کے ساز و سامان سے آراستہ ہے جس میں معزز گاہک آکے آرام سے بیٹھتے۔ اور لونڈی غلاموں کو سامنے بلوا بلوا کے چھانٹتے ہیں۔ اور پسند کرتے ہیں۔

انسان فروشی کا یہ بازار خوب گرم ہے۔ اور شرفائے عرب میں سے متعدد نوجوان اور صاحب ثروت امیرزادے بیٹھے لونڈیوں کو چھانٹتے اور پسند کر رہے ہیں۔ کوئی کسی حسینہ کے خط و خال پر غور کرتا ہے۔ کوئی کسی گلرخسار کی تعلیم و قابلیت کا امتحان لے رہا ہے۔ اور عبداللہ بن مالک کے ملازم اُن لونڈیوں کی مدح سرائی اور قدر و قیمت بتانے میں مصروف ہیں۔ اتنے میں ایک عالی مرتبہ خاتون جس کی اداؤں اور حرکات و سکنات سے معشوقیت و محبوبیت اور وضع و لباس سے شوکت و امارت ظاہر ہوتی تھی نہایت ہی بھاری پُر تکلف کپڑے پہنے۔ چہرے پر نقاب ڈالے۔ دل ستان زلفوں کو زرتار خمار میں اور طلائی زیور اور بیش بہا جواہرات کو ریشمی برقع میں چھپائے۔ ایک اعلیٰ درجے کے سفید خچر پر سوار جس پر زربفت کا زین پوش ہے اور ایک سو مسلح حبشی غلام ہٹو بچو کرتے ہمراہ رکاب ہیں دروازے پر آکے ٹھہری۔ اور خچر سے اُترنے کا قصد کیا۔ اُس نے نزاکت و دلربائی کی ایک جان ستان ادا سے زمین پر پاؤں رکھا ہی تھا کہ بردہ فروش عبداللہ بن مالک اپنی سنہری دستار سنبھالتا ہوا دروازے سے نکلا۔ اور زمیں بوس ہو کے دست بستہ کھڑا ہو گیا۔

**نازنین** (نہایت نغمہ خیز آواز اور شیریں لہجے میں) "میں امیرالمومنین کی صاحبزادی زبیدہ کی لونڈی عتبہ ہوں اور اُنھیں کی بھیجی ہوئی آئی ہوں"

**بردہ فروش** "اُن کا جو حکم ہو سر آنکھوں پر ہے۔ غلام حضور کے حکم بجا آوری کے لیے بدل و جان حاضر ہے۔ حضور کی رونق افروزی ہی میرے لیے باعث عزت ہے۔"

**عتبہ** "صاحبزادی چاہتی ہیں کہ چند لونڈی غلاموں کو مول لے کے آزاد کریں۔ اسی کام کے لیے مجھے بھیجا ہے کہ دیکھوں تمھارے پاس کون کون غلام یا لونڈیاں زیادہ واجب الرحم ہیں تاکہ اُنکو خرید کے آزاد کر دیا جائے۔"

**بردہ فروش** "حضور اندر قدم رنجہ فرمائیں۔ جتنے لونڈی غلام حاضر ہیں سب

پیش کر دیے جائین گے۔"

اس جواب پر مطمئن ہو کے عتبہ نازو انداز سے قدم اُٹھاتی ہوئی گھر کے اندر آئی۔ اور خاص کمرے مین جو عالی مرتبہ اُمرا کے لیے نہایت ہی تکلف سے سجا گیا تھا حریری مسند پر جلوہ افروز ہوئی۔ بردہ فروش ہاتھ باندھ کے سامنے کھڑا ہو گیا اور اُس کے ملازم اور غلام غلامون اور لونڈیون کو لا لا کے پیش کرنے لگے۔ جن مین سے چھ سات کو ضعیف و ناتوان۔ مریض و شکستہ حال دیکھ کے عتبہ نے منہ مانگے دامون پر مول لیا۔ اور یہ کہہ کے اُنھین آزاد کر دیا کہ "ہماری محترم خاتون ربیطہ بنت امیر المومنین کو دعائین دو کہ اُنھون نے تمھین آزاد کرایا۔"

یہ کارروائی جاری تھی کہ ایک بدصورت بوڑھا پھٹے پُرانے کپڑے پہنے اور حسرت و اندوہ کی مجسّم تصویر بنا ہوا ناتوانی کی چال سے ہانپتا ہوا عتبہ کے سامنے آکے زمین بوس ہوا۔ پھر سر اُٹھا کے بولا "بی بی آپ پر قربان ہو جاؤن۔ مین ایک لب گور پیر فانی ہون۔ اتنی طاقت نہین کہ کسی کی خدمت کرون۔ مناسب جانیے تو مجھے بھی آزاد کرا دیجیے۔ بڑا ثواب ہو گا۔ اور جب تک جیونگا دعائین دون گا۔"

عتبہ نے اُسے سر سے پاؤن تک دیکھا۔ اور عبداللہ بردہ فروش کی طرف متوجہ ہو کے کہنے لگی "اسکی ناتوانی و کمزوری تو ظاہر ہی ہے۔ مگر صورت سے شریف بھی معلوم ہوتا ہے۔ دیکھتے نہین ہو کیسی فصیح زبان بولتا ہے؟ اور بات چیت مین کیسا ادب اور کیسی تمیزداری پائی جاتی ہے؟ کیا مناسب نہ ہو گا کہ اسے مول لے کے مین آزاد کر دون؟"

**بردہ فروش** (مسکرا کے) "جو حضور کی مرضی۔ ہے تو یہ اسی قابل۔"

**عتبہ** "تو مین نے اسے بھی لے کے آزاد کیا۔ (اس بڈھے سے) جاؤ تم آزاد ہو۔ صاحبزادی کو دعا دو جنھون نے تمھارے بڑھاپے اور تمھاری بیکسی پر ترس کھایا۔"

**پیرمرد** "خدا حضور کو جیتا رکھے۔ مرتے دم تک یہ احسان نہ بھولے گا۔ مگر غلام کو اتنی اجازت ہو کہ شکرگذاری مین ان کنول کے پھولون کے ایسے ہاتھون کو بوسہ دون؟"

عتبہ (ندامت آمیز غرور کے ساتھ) "تمھیں اس کی اجازت ہے"۔ یہ سنتے ہی اُس بڈھے نے دوڑ کے نہایت ہی گرمجوشی سے کئی بار عتبہ کے ہاتھ چوم لیے۔ اور اپنا شوق پورا کر کے جب وہ چلا تو عبداللہ بردہ فروش کو بے اختیار ہنسی آ گئی۔ اُسے ہنستے دیکھ کے عتبہ نے متعجب ہو کے پوچھا "تم ہنستے کیا ہو؟ اور بتاؤ اسکی قیمت کیا ہے؟"

عبداللہ "۔ حضور میں قیمت کیا عرض کروں؟ حضور نے پہچانا بھی کہ یہ کون شخص ہے؟"

عتبہ "۔ میں کیا جانوں؟ تم ہی جانتے ہوگے کہ یہ کون ہے؟"

عبداللہ "۔ حضور نے ابوالعتاہیہ شاعر کا نام سُنا ہے؟"

عتبہ "۔ سنتی کیوں نہیں؟ اُسے کون نہیں جانتا؟ اُسکے بعض اشعار بھی مجھے یاد ہیں"۔

عبداللہ "۔ تو یہ وہی شاعر ابوالعتاہیہ ہے"۔

عتبہ (نہایت ہی حیرت زدہ ہو کے) "اور یہ غلام کیسے ہو گیا؟ میں نے تو سُنا تھا کہ آزاد اور شریف النسل شخص ہے"۔

عبداللہ "۔ جی ہاں تھا تو آزاد ہی مگر حضور کے نازک ہاتھ چومنے کے شوق میں خود ہی میرا غلام بن گیا۔ اور اپنے دل کی حسرت نکال لی"۔

یہ سُن کے مہ جبین عتبہ اُس سے نہایت ناراض ہوئی۔ اسکی گستاخانہ حرکت پر بہت بگڑی۔ اور اپنے خچر پر سوار ہو کے چلی گئی۔ لیکن ابوالعتاہیہ کے منہ کو تو خون لگ گیا تھا۔ اُن بوسوں کی لذت زندگی بھر نہ بھولی۔ جب تک زندہ رہا اپنے اشعار میں عتبہ کے رُخِ زیبا پر اظہار عشق کرتا رہا۔ اور ہمیشہ اُس کا نام لے لے کے سر دُھنا کرتا۔ عتبہ سُن سُن کے اور زیادہ بگڑتی۔ اور جب کچھ زور نہ چلتا تو اپنی بوٹیاں نوچ کے رہ جاتی۔

آخر اس عشقبازی کو ایک مدت گذر گئی۔ سفاح کے بعد ابو جعفر منصور خلیفہ ہوا۔ پھر اسکے بعد مہدی نے تاجِ خلافت سر پر رکھا مگر ابوالعتاہیہ کا عشق اُسی طرح زوروں پر تھا۔ اور اشعار میں تشبیب اور عتبہ کے عشق کی بیقراری بڑھتی جاتی۔ آخر ایک دن عتبہ بالکل عاجز آ کے مہدی کی خاص محل ماہوش ملکۂ خیزران کے پاس بیٹھ کے رونے اور منہ چھپانے لگی۔ بار بار کہتی کہ "ہائے میری کیسی رسوائی ہو رہی ہے۔ مگر حضور سماعت نہیں فرماتیں"۔ اتنے میں خود خلیفہ مہدی آ گیا۔ اور عتبہ

کو روتے دیکھ کے پوچھا "ہین! عتبہ! روتی کیون ہو؟"
عتبہ: "اپنے نصیبون کو روتی ہون - ابو العتاہیہ نے میری آبرو لینے مین کوئی کسر نہین اُٹھا رکھی اور میرا کچھ زور نہین چلتا" - یہ سنتے ہی مہدی نے حکم دیا کہ "ابو العتاہیہ کو حاضر کرو" - اور تھوڑی دیر کے بعد اطلاع ہوئی کہ "ابو العتاہیہ حاضر ہے" - فوراً باہر نکل آیا - اور ابو العتاہیہ کا سامنا ہوتے ہی عتبہ کے عشق مین اُس کا ایک شعر پڑھ کے پوچھا "عتبہ کے عشق مین یہ تمھین نے کہا ہے؟" اور جب اُس نے قبول کیا تو پوچھا "تمھین اُس سے ملنا اور اُسکے پاس بیٹھنا کب نصیب ہوا تھا جو اُس کی ہمصحبتی ظاہر کرتے ہو؟"

ابو العتاہیہ نے اپنے چند شعر اور پڑھے جن مین صرف اتنا ظاہر کیا تھا کہ مجھے اُسکے پاس پہونچنے کی تمنا ہے - وہ اشعار سُن کے مہدی کچھ دیر تک سر جھکا کے سوچتا رہا - اور اُس کے دو اور شعر یاد کر کے سُنائے - جن مین عتبہ کو بادشاہ کی ایک حرم قبول کر کے اُس پر اظہار عشق کیا تھا - اور کہا "یہ بھی تو تمھارا ہی کلام ہے؟"

اب ابو العتاہیہ لاجواب تھا - اُسے جوابدہی مین عاجز کر کے مہدی نے حکم دیا کہ شرع مین تہمت لگانے والون کے لیے جتنے دُرّے مقرر ہین اُسکے لگائے جائین" - فوراً اس حکم کی تعمیل ہوئی - اور ابو العتاہیہ کوڑے کھا کے کراہتا ہوا ایوان شاہی سے نکلا - اتفاقاً اُسی حالت مین عتبہ سے اُس سے چار آنکھین ہوگئین - معشوقۂ پرفن کی صورت دیکھتے ہی ایک شعر پڑھا جس کا مضمون یہ تھا کہ "مرحبا! آہ تمھاری وجہ سے مہدی نے ایک شخص کو مار ڈالا"

اس شعر کو ابو العتاہیہ نے کچھ ایسے حسرت و اندوہ کے درد بھرے لہجے مین سنایا تھا کہ عتبہ کے دل پر بڑا اثر ہوا - آہ! عورت! تجھے لوگ سنگدل اور بیوفا بتاتے ہین - مگر سچ یہ ہے کہ تجھ سے زیادہ ترس اور رحم کسی کے دل مین نہین ہے - تو مردون کے لیے بے بدل رحمت الٰہی بن کے دُنیا مین آئی ہے - اور مجسم رحم ہے - غرض اب جو عتبہ محل کے اندر گئی تو آنکھون مین آنسو ڈبڈبائے ہوے تھے - خیزران کا سامنا ہوا تو پھوٹ پھوٹ کے رونے لگی - اور اُس سے بیان کر دیا کہ ابو العتاہیہ

کو دُردون کے درد سے کراہتے دیکھ کے میرا دل اختیار سے باہر ہوگیا۔ مہدی نے اب کی جو اُسے اِس حال مین دیکھا تو خیزران سے پوچھا "یہ عتبہ اب کیون روتی ہے؟" خیزران نے کہا "اب اس لیے روتی ہے کہ اس کا عاشق ابوالعتاہیہ پٹا"۔ مہدی کو اُس کی یہ سادہ مزاجی اور انسانی ہمدردی بھلی معلوم ہوئی۔ کہا "اچھا نہ رو۔ مین ابوالعتاہیہ کو انعام و اکرام سے خوش کر دون گا"۔ پھر حکم دیا کہ "اُس شکستہ دل شاعر کو اُسی وقت بُلا کے پچاس ہزار درہم انعام مین دیے جائین"۔ فوراً اُسے بُلا کے یہ انعام عطا کیا گیا۔ اور ساتھ ہی اُسے بھی معلوم ہو گیا کہ یہ پچاس ہزار محبوبہ عتبہ کی عنایت ہے۔ اُس نے قصر خلافت کے دروازے ہی پہ وہ پچاسون ہزار درہم لُٹا دیے۔ اور خالی ہاتھ گھر گیا۔

مہدی نے یہ واقعہ سُنا تو سخت حیرت ہوئی۔ اُسے بُلوا کے پوچھا "تم نے وہ دولت پاتے ہی لُٹا کیون دی؟" ادب کے ساتھ عرض کیا "امیر المومنین۔ اصل تو یہ ہے کہ غلام جس پری وش پہ جان دیتا ہے اُسکو دولت کا ذریعہ نہین بنانا چاہتا"۔ اس جواب کو مہدی نے پسند کیا۔ خوش ہو کے پھر پچاس ہزار درہم عنایت کیے۔ اور قسم دلائی کہ خبردار ان کو نہ لُٹانا۔ چنانچہ اُس رقم کو لیکے وہ خوش خوش اپنے گھر گیا۔

اس کے بعد ایک سال جشن نوروز کے موقع پر جس کا رواج مجوسیون کے اثر سے بنی عباس مین ہو گیا تھا ابوالعتاہیہ نے ایک چینی کا نایاب و بےبہا مرتبان خلیفہ مہدی کی خدمت مین پیش کیا۔ اُسکے اندر مشک مین بسایا ہوا کپڑا تھا۔ اور اوپر عطر سایون کی رنگین روشنائی سے یہ دو شعر لکھے تھے۔

نفسی بشیٔ من الدنیا معلقۃ — اللہ والقائم المہدی یکفیہا

میرا جی دنیا کی ایک چیز مین اُلجھا ہوا ہے جس تہا کو اللہ اور خلیفہ قائم مہدی ہی پورا کرسکتے ہین

انی لایأس منہا ثم یطمعنی — فیہا احتقارک للدنیا وما فیہا

مین اُسکے ملنے سے بالکل مایوس ہون۔ لیکن پھر بھی یہ دیکھ کے کہ آپ دنیا وما فیہا کو حقیر سمجھتے ہین میرے دل مین اُس کی ہوس پیدا ہو جاتی ہے۔

ان شعرون نے مہدی کے دل پر ایسا اثر کیا کہ بلا تامل اس بات پر آمادہ ہوگیا

کہ عتبہ کو ہاتھ پکڑ کے ابو العتاہیہ کے حوالے کر دے۔ عتبہ نے جو خلیفہ کا یہ ارادہ دیکھا تو حاضر ہو کے ادب سے عرض کیا "ایسی عزت و حرمت اور ایسے ایسے معزز خدمات بجالانے کے بعد لونڈی کی قسمت میں یہ لکھا ہے کہ امیر المومنین ہاتھ پکڑ کے اُسے ایک کاسہ فروش کے حوالے کر دیں۔ جو فی الحال شعر کہہ کے پیٹ پالتا ہے؟"

ابو العتاہیہ کا اصلی پیشہ یہی تھا کہ مٹی کے برتن بیچا کرتا۔ اکثر ناموران سلف کے اسی قسم کے پیشے سُنے جاتے ہیں۔ کوئی بزاز تھا۔ کوئی موچی تھا۔ کوئی جولاہہ تھا۔ کوئی حجام تھا۔ اور اسی طرح کے بہت سے پیشے جو آج کل نہایت ہی حقیر و ذلیل تصور کیے جاتے ہیں۔ اگرچہ مذکورۂ بالا واقعہ صاف بتاتا ہے کہ ایک شاہی حرم اور قصر خلافت کی نازپروردہ صاحب اقتدار خاتون نے کاسہ فروشی کو حقارت کی نظر سے دیکھا۔ مگر وہ اسی حقارت کی نگاہ سے وزرائے سلطنت تک کو دیکھ سکتی تھی۔ اکثر لوگ ان بزرگوں کے یہ پیشے سُن کے خیال کرتے ہیں کہ غالباً وہ ویسے ہی حقیر و ذلیل ہوں گے جیسے کہ آج کل اُن کے ہم پیشہ لوگ ہوتے ہیں۔ مگر یہ بہت بڑی غلطی اور نادانی ہے۔ کسی عہد میں کسی پیشے کے معزز یا ذلیل ہونے کا اندازہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب یہ امر بخوبی معلوم ہو کہ اُس عہد میں اُس پیشے کی کیا حالت اور کیسی عزت تھی۔ حضرت عیسیٰ بڑھئی تھے۔ حضرت رسول خدا صلعم ایک تجارت کے کارندے تھے۔ مگر نہ حضرت عیسیٰ کے زمانے کا بڑھئی آج کل کا بڑھئی تھا اور نہ حضرت خاتم المرسلین رسول مقبول صلعم کے عہد کے کسی کارخانۂ تجارت کا کارندہ آج کل کے کسی دکاندار کا ایجنٹ تھا۔

عتبہ کے یہ کلمات سُن کے اور اُس کی رضامندی نہ پا کے مہدی نے ابو العتاہیہ سے صاف کہہ دیا کہ "عتبہ تو تم کو نہیں مل سکتی۔ لیکن ہم نے حکم دیا ہے کہ تمھاری مشکی نقد سکوں سے بھر دی جائے۔" یہ حکم سننے کے بعد عتبہ باہر آئی اور دل میں کہا "دیکھوں میرے عشق کا دعویٰ کرنے والا اس انعام کو لے کے خوش ہوتا ہے یا نہیں۔" دیکھا تو کیا دیکھتی ہے کہ میاں ابو العتاہیہ خزانچی سے جھگڑ رہے ہیں کہ امیر المومنین نے درہموں (روپیوں) سے نہیں دیناروں (اشرفیوں) سے مشکی بھرنے کا حکم دیا ہے۔ یہ دیکھتے ہی ابو العتاہیہ کے پاس گئی اور بولی "بس تمھارا عشق

دیکھ لیا۔ اگر تم عتبہ کے عاشق ہوتے تو چاندی سونے کا امتیاز نہ باقی رہتا“

اسکے بعد پھر کبھی اُسکے دل مین عتبہ کے ملنے کی آرزو نہ پیدا ہوسکی۔ گر اپنی شاعری مین مرتے دم تک اُس پر عشق ظاہر کرتا رہا۔ لوگ کہتے ہین کہ جس طرح وہ عتبہ پر عاشق تھا ویسے ہی عتبہ بھی اُس کی گرویدہ تھی۔ اور جہان تک بنتا اُسکے ساتھ سلوک کرتی۔ مگر باوجود اُسکے دونون زندگی بھر وصال اور ہمنشینی کی لذت سے محروم رہے۔ جس کی زیادہ تر وجہ یہ تھی کہ عتبہ کا مرتبہ بہت زیادہ تھا۔ اور باوجود لونڈی ہونے کے شریف سمجھی جاتی۔ اور ابو العتاہیہ حسب و نسب کے لحاظ سے گرا ہوا تھا۔

# حسن کی کرشمہ سازیان

آج ہم ان دلفریب کرشمون کے دو مختلف نمونے دکھاتے ہین۔ ایک وہ ہے جس نے ایک زبردست اور پُرسطوت شہنشاہ کو دیوانہ و مدہوش کرکے اپنا اسیر گیسو بنا لیا۔ اور دوسرا وہ ہے جس نے اپنی کرشمہ سنجیون سے ایک پرجبروت تاجدار کے دل پر تو فتح پالی مگر ایک دیندار و پرہیزگار نوجوان پر گو وہ عشق کے ہاتھون بیتاب و بیقرار ہی ہو رہا تھا قابو نہ پاسکا۔ پہلا نمونہ متوکل باللہ عباسی کی معشوقہ ”شعانین“ کا ہے۔ اور دوسرا اُموی خلیفہ یزید بن عبد الملک کی مہ جبین حرم ”سلامۃ القس“ کا۔ جن دونون کے حالات ہم جدا جدا بیان کرتے ہین۔

## شعانین

بنی عباس کا دسوان خلیفہ المتوکل علی اللہ جو ۲۳۲ھ سے ۲۴۷ھ تک مسلمانون کا خلیفہ تھا۔ ایک دن دمشق کے نواح مین سیر و تفریح کو نکلا۔ قدم قدم پر نزہت افزا باغ اور مسیحیون کے عالیشان کنیسے ملتے جن کو دیکھ کے بہت خوش ہوتا۔ اور ہر مقام کی دلکشیون سے لطف اُٹھا کے آگے بڑھتا۔ اگر باغون کی نزہت و شادابی اور اُنکے خوش رنگ و روشگفتہ پھول اُسے اپنی دلچسپیون مین لگاتے تو گرجون مین نصرانی راہبون کے حسین و گل اندام بالکے اور چاذب نگاہ

وست خرام اچھوتیان اُسکے دل مین عشق و محبت کا ذوق پیدا کرتین - اُن دنون شام و عراق کے کنیسے سب سے بڑی جلوہ گاہِ حُسن ہوتے تھے - اور شعرا و عشاق کو اکثر انھین مین اپنے مذاق کے معشوق مل جایا کرتے - اُسکے ساتھ معشوقان دیر کے لباس مین کچھ ایسا معشوقانہ بانکپن اور ایسی دلربایانہ کرشمہ سازی مضمر ہوتی کہ اکثر عاشق مزاجون کو اُن کی زیارت کا شوق رہا کرتا -

چنانچہ اس سیر و تفریح مین متوکل ایک طرف تو باغون اور چمنون کی بہار دیکھ دیکھ کے محظوظ و مسرور ہوتا اور دوسری طرف مسیحی راہبون اور اُن کے بالکون اور کنواری لڑکیون کے وضع و لباس اور شکل و شمائل دیکھنے سے محو و بیخود ہو جاتا - اتنے مین ایک عالیشان گرجے سے ایک سن رسیدہ اُسقف نکل کے آداب بجالایا - گرجے والے متوکل کے سلام کو حاضر ہوے - جو یکے بعد دیگرے خلیفہ کو آداب بجا لاکے گذر جاتے اور خلیفہ اُس اُسقف سے ہر ایک کا نام اور اُس کے حالات دریافت کرتا - انھین کے غول مین ایک مہ پارہ نازنین لڑکی نظر آئی جو ایک چاندی کا عود دان ہاتھ مین لیے ہوے تھی - یہ پری وش نازنین حسن و جمال اور نزاکت و کمال مین جواب نہ رکھتی تھی - اور متوکل اس کی صورت دیکھ کے غش غش کر گیا - اگرچہ دل ہاتھون سے نکلا جاتا تھا مگر اُسے روکا سنبھالا - اور اُسقف سے پوچھا "یہ مہ جبین کون ہے ؟" اُس نے کہا "میری بیٹی" - پوچھا "اس کا نام ؟" جواب ملا "شعانین"۔

اب تو متوکل مین ضبط کی تاب نہ تھی خود اُس حسینہ کی طرف متوجہ ہوا - اور کہا "شعانین - پیاسا ہون مجھے تھوڑا سا پانی پلا دو" اس مہ پارہ نے عجب انداز دلربایانہ سے رسیلی آنکھین نیچی کر کے عرض کیا "حضور - یہان جتنا پانی ہے چھوٹے چھوٹے گڑھون اور چھقرون کا ہے - اور یہ امیر المومنین کے قابل نہین - کیا کہون اگر حضور میری جان شیرین سے سیراب ہوتے تو اُسے بھی پیش کر دیتی - مگر پانی حضور کے قابل پانی یہان میسر آ سکتا" یہ کہتے ہی وہ لپک کے خانقاہ سے ایک چاندی کا کٹورا اُٹھا لائی - اور خلیفہ کے ایک ہمراہی مصاحب کو اشارہ کیا کہ "جو پانی امیر المومنین کے ہمراہ رکاب ہے اُسی کو اِس کٹورے مین بھر کے پیش کر دیجیے"

ان دلستان اداؤن کو دیکھ دیکھ کے متوکل از خود رفتہ ہو رہا تھا کہ وہ کٹورا پانی سے بھر کے پیش کیا گیا - متوکل نے پانی پیا - اور رومال سے مُنہ پونچھ کے اُس نازنین سے کہا "اگر مین تمھین چاہون تو تمھاری مرضی کے خلاف تو نہ ہوگا؟" مسکرا کے اور عجب دلفریب انداز سے اُس نے جواب دیا "امیر المومنین - ابھی تک تو مین حضور کی لونڈی ہون - لیکن اگر حضور کی محبوبہ بن گئی تو حضور کی ایک ادنیٰ سی برہمی میرے لیے کسقدر اندیشہ ناک ہوگی! کیا حضور نے شاعر کا کلام نہین سُنا؟ کہتا ہے

کنتَ لی فی اوائل الامر حِبّا ثم لمّا ملکتَ صِرتَ عَدُوّا

(ابتدائے الفت مین تو تو میرا دوست تھا لیکن جب میرا مالک ہوا تو دشمن ہو گیا)

یہ جواب سُن کے متوکل پر ایسی بیخودی طاری ہوئی کہ قریب تھا کپڑے پھاڑ ڈالے - مگر آپ کو سنبھالا اور کہا "خیر آج تو تم مجھے اپنے یہان جگہ دو" یہ سنتے ہی بولی "بسر و چشم" اور متوکل کو لیکے کوٹھے پر چڑھ گئی - راہب دوڑ کے اچھی سے اچھی شراب لے آیا جو اکثر گرجون ہی مین ملا کرتی تھی - مگر متوکل نے اُسے کھانے کی زحمت نہ دی اور اپنے باورچی خانے سے منگوا لیا -

اب دور چلنے لگا - اور متوکل دو ایک جام پی کے بیخود و بدمست ہوا تو شعانین سرود لا کے گانے بجانے لگی - اور چند اشعار گا کے اُنھین مین اپنا مافی الضمیر یون ادا کر دیا کہ "اے وہ شخص جو مجھ سے دعوائے الفت کرتا ہے مرحبا - میری جان تجھ پر فدا - خدا نہ کرے کہ مین ایسے محبت سے محروم ہون - مین تو تیرے عشق کی لونڈی ہون لہذا پی پلا - اور جو ہم صحبت پینے سے اُسکے سامنے سے جام ہٹا لے - جس خدا نے آسمان کو قائم کیا ہے اُسی کی قسم تو میری جان کا مالک ہو گیا - اور اپنے عشق مین مبتلا کر کے میرے دل کو تو نے ایک عذاب مین مبتلا کر دیا ہے"

یہ اشعار نہ تھے وعدۂ وصال تھے - سنتے ہی متوکل کے دل مین امید پیدا ہوئی - بولا "شعانین - مجھ سے محبت کا دعوےٰ ہے تو مسلمان ہو جاؤ" اُس نے کہا "بجان و دل" فوراً متوکل نے کلمۂ شہادت پڑھا کے اُسے مسلمان کیا - پھر اسی صحبت مین اُس سے نکاح کر لیا اور اپنے گھر لایا -

شعانین کے سیرۃ نویس دعوےٰ کرتے ہین کہ وہ نہایت ہی حسینہ و جمیلہ اور

صاحبۂ فضل و کمال تھی - آنکھیں نرگسیں تھیں اور بوٹا سا قد سرو کے مانند - ہونٹھ یمن کے عقیق تھے اور گال گلاب کے پھول - دیگر کمالات کے ساتھ وہ موسیقی میں بھی بہت اچھا دخل رکھتی تھی - اور اُسکی مجموعی خوبیاں اس پایہ کی تھیں کہ ہندستان کی سکنتلا کی طرح ایک راہب مرتاض کی خانقاہ سے نکل کے ایک شہنشاہ ہفت اقلیم کے دل پر قبضہ کر لیا اور ملکۂ عالم بن گئی -

## سلامۃ القُس

یہ عہد بنی امیہ میں سہل بن عبد الرحمن بن عوف زہری کی ماہ طلعت و حور وش لونڈی تھی جسے اُنھوں نے علم و فضل - ادب و شاعری - اور آداب صحبت کے علاوہ فن موسیقی کی بھی تعلیم دی تھی - اور چونکہ اس پر کمال نازنین نے بلا کا گلا پایا تھا لہذا اُس کا نغمۂ دلکش جس کسی کے کان تک پہونچتا ہمہ تن گوش ہو جاتا - آخر اُس کی دلبری و رعنائی کی یہاں تک شہرت ہوئی کہ خاندان بنی اُمیہ کا نوجوان خلیفہ یزید بن عبد الملک اُسپر فریفتہ ہوا - اور تین ہزار اشرفیاں دے کے اُسے مول لیا اور اپنی محبوبۂ خاص بنایا - اور کہتے ہیں کہ اُسکے پورے زمانۂ خلافت میں یہ اُس پر حاوی تھی - وہ خلافت اسلامیہ پر حکومت کرتا اور یہ اُسکے دل پر حکومت کرتی -

اس کا نام تو صرف "سلامہ" تھا مگر "سلامۃ القُس" یعنی قُس والی سلامہ اپنے حسن کی کرشمہ سنجیوں کے ایک خاص واقعے کی وجہ سے مشہور ہو گئی - اور وہ واقعہ یہ ہے کہ جب سلامہ اپنے پہلے آقا سہل کے پاس تھی تو اُس کی دلچسپی یا گانے کی مشق بڑھانے کے لیے اکثر گایا اور دلدوز تانیں لگایا کرتی - اسی معمول کے مطابق ایک دن گا رہی تھی کہ عبد الرحمن بن عبد اللہ بن ابی عمارہ کا ادھر سے گذر ہوا - ان بزرگ کا ابھی عنفوان شباب تھا - نہایت ہی صاحب جمال اور خوشرو نوجوان تھے - اور اسکے ساتھ بڑے عالم و فاضل اور فقیہ و مجتہد تھے - اور ایسے بڑے عابد و زاہد اور متقی و پرہیزگار تھے کہ اسی کمسنی کے زمانے میں "قُس" (راہب) کے لقب سے مشہور ہو گئے تھے - اُن کے کان میں جو سلامہ کی تانوں کی آواز گئی تو دروازے کے سامنے ٹھٹھک کے اسی جگہ کھڑے ہو گئے - اور وجد میں آ کے جھومنے

لگے۔ سہیل نے جو اُنھیں اپنے دروازے پر اس حال میں دیکھا تو دوڑ کے قریب گیا۔ اور ادب سے عرض کیا "آپ یہاں راستے میں کیا کھڑے ہیں؟ اندر تشریف لائیے۔ اس حسینہ سے اطمینان کے ساتھ ملیے۔ اُسکا گانا سنیے۔ جب جی چاہے چلے جائیے گا۔" اُنھوں نے کہا "نہیں۔ یہ نامناسب ہے۔ میں ایسی عورت کا سامنا نہیں کرنا چاہتا۔" اُس نے کہا "اچھا میں آپ کو ایسے مقام پر بٹھا دوں گا کہ آپ کا سامنا نہ ہو۔ فقط گانا سنتے رہیں گے"۔ اس صورت میں عبدالرحمن موصوف کو کوئی مضائقہ نہ نظر آیا اُسکے ساتھ اندر چلے گئے۔ اور اُس نے ایک پوشیدہ مقام میں بٹھا دیا۔ بڑی دیر تک گانا سنتے رہے۔ اور بار بار وجد و محویت کا عالم طاری ہو جاتا تھا۔ اُنھیں زیادہ لطف اُٹھاتے اور سلامہ کے نغمے پرست و بیخود ہوتے دیکھ کے سہیل نے سلامہ کو لا کے پاس بٹھا دیا۔ اور کہا "اب گانا سننے کے ساتھ اس کے حسن و جمال کی زیارت سے بھی بہرہ یاب ہو جیے۔"

عبدالرحمن اگرچہ عابد و زاہد اور پارسا و پرہیزگار رہتے تھے مگر نوجوانی کا زمانہ تھا اور خود بھی طلعت زیبا رکھتے تھے۔ سلامہ کی سی لاکھ فریب حور طلعت کو دیکھا تو ایک جان چھوڑ ہزار جان سے عاشق ہو گئے۔ اور قیامت یہ ہوئی کہ اُنکی چشم فتان کا تیر اُس نازنین کے سینے میں بھی پیوست ہو گیا۔ خلاصہ یہ کہ اسی صحبت میں دونوں ایک دوسرے پر مفتون ہو گئے۔ ختم صحبت پر یہ اُٹھے تو سلامہ سے جب تک دوبارہ آنے کا وعدہ نہ لے لیا دامن نہ چھوڑا۔ سہیل کو بھی شیدائی نوجوان عابد و زاہد کو آزمانا تھا سلامہ کو ملنے جلنے کی بالکل آزادی دے دی۔

عبدالرحمن کو بھی سلامہ کے پاس جانے میں جیسے جو جھجک تھی جاتی رہی اور بار بار آنے جانے لگے۔ لیکن باوجود ملنے جلنے اور گھنٹوں خلوت و عزلت میں پاس بیٹھے رہنے کے عبدالرحمن نے اپنے جامۂ پارسائی میں کبھی ذرا سا بھی دھبہ نہ آنے دیا۔ اور سلامہ کی بیتابی و بیقراری روز بروز بڑھتی ہی جاتی تھی۔ آخر نہ رہا گیا۔ ایک دن تنہائی میں کہہ ہی بیٹھی کہ "میں آپ کی محبت میں بیقرار ہوں اور اب صبر کی تاب نہیں۔" اُنھوں نے نہایت سادگی سے جواب دیا "میرے دل کا بھی یہی حال ہے۔" سلامہ بولی "میرا جی چاہتا ہے کہ آپ کے لب جان بخش کا بوسہ لوں۔"

بہت ہی بے تکلفی سے فرمایا "میرا بھی یہی جی چاہتا ہے" سلامہ نے اور ڈھیٹ ہو کے کہا "مجھے تو اس بات کا شوق ہے کہ آپ کے سینے سے اپنا سینہ رگڑوں" بغیر اس کے کہ چہرے پہ کوئی نئی کیفیت طاری ہو بولے "مجھے بھی یہی شوق ہے" اب سلامہ عاجز تھی - جب دیکھا کہ میرے اس قدر بیباک ہونے اور اس حد تک اشتیاق ظاہر کرنے پر بھی یہ سوا زبانی جمع خرچ کے کوئی عملی جرأت نہیں کرتے تو جھنجلا کے اور شرم و خودداری کو بالائے طاق رکھ کے کہنے لگی "تو پھر آپ کو مانع کون چیز ہے جو چاہتے سب ہیں اور کرتے کچھ نہیں؟" بڑی ہی اعلیٰ درجے کی مستقل مزاجی سے جواب دیا "صرف جناب باری کا یہ ارشاد کہ اَلْاَخِلَّاءُ یَوْمَئِذٍ بَعْضُھُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ اِلَّا الْمُتَّقِیْن[ع] اور مجھے یہ گوارا نہیں ہے کہ یہ ہماری باہمی محبت کبھی بدل کے دشمنی ہو جائے" اتنا کہا - اور خاموشی سے اُٹھ کے چلے آئے - عبادت و ریاضت میں مصروف ہو گئے - اور پھر کبھی سلامہ کے پاس نہ گئے - مگر اتنے ہی پاکبازی کے تعلقات کی وجہ سے سلامہ "سلامتہ القس" یعنی زاہد مرتاض والی سلامہ مشہور ہو گئی -

## اسپاسیا یونانیہ

یونان کے نامی گرامی فلسفیوں سقراط و افلاطون وغیرہ کے ناموں اور کارناموں سے کون نہیں واقف ہے؟ مگر اس کی خبر شاید کسی کو نہ ہو کہ اُن سب کے کمالات علمی کے پردے میں ایک بے نظیر و بے مثال خوروش و پری جمال عورت بھی تھی جو سچ یہ ہے کہ وہی اُنکے اظہار کمال کا ذریعہ ہوئی - یہ عورت یونان کے نامور مدبر - جانباز سپہگر - اور ہر دلعزیز فرمانروا پرکلیس کی جورو اسپاسیا تھی -

یونان کی کسی خاتون کو اپنے حسن و جمال اور دانائی و کمال کے لحاظ سے اس قدر شہرت نہیں نصیب ہوئی جس قدر اس بے نظیر و بے ہمتا حسینہ و جمیلہ کو حاصل ہے - وہ زیبائی و رعنائی میں انتخاب - فصاحت و بلاغت میں لاجواب - دانائی و ذہانت میں بےمثال اور فراست و ذکاوت میں سراپا کمال تھی - اُن دنوں دنیا کی کوئی

ع اُس دن (یعنی روز قیامت) اَلعِشق احباب ایک دوسرے کے دشمن ہونگے بجز اُن احباب کے جو پرہیزگار ہوں -

عورت ان خوبیون مین اُسکی ہمسری کا دعویٰ نہ کر سکتی تھی - خصوصاً یونان مین تو اُسکے اخلاق و افعال کو کوئی عورت پہونچ ہی نہ سکتی تھی - قدیم دار العلم یونان ایتھنز (اثینیہ) مین یہ قانون جاری تھا کہ شہر کا کوئی شریف شخص غیر شہر کی عورت سے یا برادری سے باہر شادی نہ کرے - اس کا نتیجہ یہ تھا کہ یونان کی عورتون کے غرور کی کوئی حد باقی نہ رہی تھی - وہ اور کہین کی کسی عورت کو اپنے برابر نہ سمجھتین چونکہ مرد اُن کی طرف رجوع کرنے اور ساری دُنیا کے حُسن و جمال سے قطع تعلق کر لینے پر مجبور تھے اِس لیے اثینیہ کی عورتین شوہرون کو خطرے مین نہ لاتین - اور اپنے شوقون کی دُھن مین مردون کی طرف سے بے پروا ہو جاتی تھین -

جس زمانے مین خاتونانِ یونان کا یہ حال تھا اسپاسیا شوہر کے نام کی عاشق اور اُسکے شمع رخسار کا پروانہ تھی - اگرچہ اُن دنون یونان مین پردے کا رواج تھا - مگر وہ شوہر کی محبت و رفاقت مین نہ پردے کا خیال کرتی اور نہ کسی خطرے کا - جلوت مین - خلوت مین - مکان مین - دربار مین - انتظامی مجلسون مین - لڑائی کے میدانون مین - شکار کے جنگلون مین - سفر کی منزلون مین - کوئی جگہ نہ تھی جہان اُسکا شوہر ہوتا اور اُس کی رکاب سے رکاب ملائے وہ موجود نہ ہوتی -

اُس کا شوہر پرِقلیس یونان کا سب سے بڑا مدبر سلطنت اور زبردست سپہ سالار تھا - اپنی خوبیون - ملک کی سچی ہمدردیون - اور جان بازی کی قومی خدمتون سے اُس نے اہل وطن کو اپنا ایسا گرویدہ کر لیا تھا کہ سب اُسپر شیدا تھے اور اثینیہ کا حکمران یا بادشاہ جو کہو وہی تھا - بڑے بڑے معرکون مین اُس نے ناموریان حاصل کی تھین - اعلیٰ سے اعلیٰ قوانین جاری کر کے قوم کا نظام اور ملک کا انتظام درست کیا تھا - اور عموماً مانا جاتا ہے کہ یہ سب کامیابیان اور ناموریان محض اُس کی انیس زندگی اسپاسیا کی شرکت و اعانت سے تھین - لوگ علی العموم اُس کی ترقیون اور کامیابیون کا اصلی باعث اُس کی بی بی ہی کو سمجھتے تھے - وہ ہر علمی صحبت مین - ہر ملکی کونسل مین - اور ہر معرکۂ جنگ مین اُسکے ساتھ ہوتی - اور اکثر موقعون پر خود اسپاسیا نے شوہر کی رفاقت کے جوش مین ایسی لیاقت اور ایسی شجاعت دکھائی کہ دیکھنے والے محو حیرت ہو گئے - اور سننے والے

عش عش کرنے لگے۔

اسپاسیا کے علمی ذوق کا یہ نتیجہ تھا کہ اُسکی ڈیوڑھی پر ہمیشہ بڑے بڑے عالموں۔ فاضلوں۔ فلسفیون اور شاعرون۔ ریاضی دانون اور ہندسون فصیحون اور ادیون کا مجمع رہتا۔ اور یونان مین اہل علم و صاحبان کمال کا مرجع و ماوی اُسی کا گھر تھا۔ اُس کے مردانے مکان سے بڑی علمی صحبت یونان بھر مین کہین نہ تھی۔ اہل کمال کی جیسی وہ قدر کرتی تھی پھر اُسکے ساتھ اُسکے علمی شوق اور اُس شوق مین اُسکی نسوانی جدت طرازی کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ اُسکے محل کی دیوارون پر تمام مشہور فلسفیون۔ ادیبون۔ عالمون اور نامور لوگون کی تصویرین بنی ہوئی تھین۔

قصر کے بیرونی حصے مین زنانی ڈیوڑھی کے سامنے ایک بہت بڑا ہال یا دیوانخانہ تھا جس کی چھت بڑے بڑے خوبصورت ستونون پر قائم تھی۔ چارون طرف ارغوانی رنگ کے پردے پڑے ہوے تھے۔ در و دیوار پر بے نظیر نقش و نگار بنائے گئے تھے۔ اُسکے اندر عجیب قسم کا سامان دولت جمع تھا اور نہایت ہی پُر تکلف قیمتی اشیاے زینت فراہم کر دیے گئے تھے۔ اُسے اسپاسیا نے صاحبان علم و کمال کا کلب قرار دیا تھا۔ جہان آنے والون کو ہر قسم کی علمی و معاشرتی مدد ملتی۔ ہر طرح کا سامان تنعم و تفریح۔ تعقل و تسکین موجود رہتا اور بے منت مل جاتا۔ اکثر خود آکے اُنکی علمی صحبتون مین شریک ہوتی اور حوصلہ افزائی کرتی۔ اس کلب مین اثینہ کے تمام صاحبان علم و تعقل اور نامور اہل کمال آزادی کے ساتھ بے روک ٹوک آتے۔ اور جن مسائل مین شک و شبہہ ہوتا دقیقہ رس باکمالان عصر سے بحث کر کے صاف کر لیتے۔

صبح کی صحبتون مین اکثر اسپاسیا خود آکے شریک ہوتی۔ اسکے آنے کی یہ شان اور وضع ہوتی کہ یونانی خاتونون کی وضع کے مطابق سب کے نیچے ایک چھوٹی سفید اوڑھنی ہوتی جس کی کورون پر سنہری کامدانی بنی ہوتی۔ پھر اُسکے اوپر سرخ ارغوانی دوپٹہ ہوتا جسکے آنچلون مین کارچوب کا طلائی کام ہوتا۔ اس دوپٹے کو خاص انداز سے وہ جسم مین ساری کی طرح باندھ لیتی۔ اور اُسکے اوپر دونون شانون پر ایک تیسری نیلگون چادر پڑی رہتی جسکے طلاکار آنچل دونون طرف لٹکے

رہتے۔ اور اُس کا عاشق شوہر ہاتھ میں ہاتھ دیے اُسکے پہلو میں ہوتا۔
وہ کشیدہ قامت۔ چھریری۔ اور نازک بدن تھی۔ زلفوں میں گھونگھر تھے جو پیٹھ پر پڑی رہتیں۔ آنکھیں نرگسیں بڑی بڑی اور شربتی تھیں۔ چمپے کی کلی سی بلند اور سوتواں ناک تھی۔ کان چھوٹے چھوٹے تھے۔ رخسارے گلاب کے پھول اور ہونٹھ یاقوت احمر تھے۔ اور باریک دلکش اور نغمہ خیز آواز معلوم ہوتا کہ فصاحت یونان کے جام شراب میں سحر بابل کی شیرینی ملا دی گئی ہے۔ اس شکل و شمائل اور اس وضع ولباس میں جب سنگ مرمر کے زینوں سے ہو کے وہ اپنے کوٹھے پر کی جلوہ گاہ حسن سے اُترتی۔ خانہ باغ کی روشوں پر ٹہلتی۔ باغ کے بیچوں بیچ میں ایک بلند پُرتکلف بنگلے میں کھڑی ہو کے گل و لالہ کی بہار دیکھتی اور نسیم سحر اُس کی زلفوں سے کھیلتی اور اُسکے آنچلوں کو اُڑاتی۔ تو یہ معلوم ہوتا کہ اہل علم کی حوصلہ افزائی کے لیے ایک پری دار حور آسمان سے اُتر آئی ہے۔
اُسکی نازک پتلی پتلی اُنگلیوں میں اگرچہ دو چار بہت قیمتی اور مرصع انگوٹھیاں ضرور رہا کرتیں۔ مگر نازنینان یونان کی طرح وہ زیور کی شوقین نہ تھی۔ اُسے سادی اور قدرتی خوبیاں زیادہ پسند تھیں۔ "رنگ و بوے وخال وخط چہ حاجت روے زیبا را۔" اُس کا حکیمانہ مذاق تھا۔ اور فلسفیانہ سادگی و متانت نے جسمانی معشوقیت میں ل کے خدا جانے اُسے کیا بنا دیا تھا۔ پھر تھوڑی دیر باغ کی سیر کر کے جب وہ اُس علمی صحبت اور فلسفیانہ کلب میں آ جاتی تو یک بیک معلوم ہوتا کہ علم و فضل کی انجمن میں یک بیک ایک نئی جان پڑ گئی۔
اُس کی شرکت نے کلب میں ایسی کشش پیدا کر دی تھی کہ تمام صاحبان کمال اور منتخب روزگار فلسفی اِس صحبت کے ایسے رسیا ہو گئے تھے کہ "بن بُلائے وہ آپ آتے تھے"۔ اور اپنے جو یاے علم دماغوں کو اُسکے شمع رخسار سے روشن کر لیتے تھے۔ اس سے بڑھ کے کیا ہوگا کہ سقراط اور افلاطون اکثر اس صحبت میں شریک رہتے۔ اور اُن سے اکثر مسائل میں وہ خود بحث کرتی۔ مختلف مسائل چھیڑ کے سب کو ایک بہت ہی اچھی دماغی ورزش کرا دیتی۔ پھر جب دیکھتی کہ سب کے دماغ علمی مسائل پر غور کرتے کرتے تھک گئے ہیں تو مذاق کی باتیں شروع کر دیتی۔ اور

اپنے دلچسپ لطیفون اور اپنی دلکش بذلہ سنجیون کا ایسا غم غلط جام مفرح پلا دیتی کہ سب کی فکرین دور ہو جاتین - کسی کو دنیا و ما فیہا کا ہوش نہ رہتا - اور دم بھر مین دل و دماغ تازے ہو جاتے - اس صحبت مین جب وہ تقریر کرتی تو معلوم ہوتا کہ مُنہ سے پھول جھڑ رہے ہین - تمام حاضرین محو ہو جاتے - اور سب کا یہی دل چاہتا کہ یہ نازنین یونہین نغمہ سنجی کرتی رہے اور ہم بیٹھے سنا کرین -

سقراط کو اُس کے علم و فضل کا اس قدر اعتراف تھا کہ اُسے اپنے سے بڑے عالمۂ فلسفیہ خیال کرتا - اور اکثر کہا کرتا "میرے اخلاق اور میری علمی واقفیت کو اسپاسیا نے ترقی دی - اور تہذیب و تمدن مین مین اُس کا شاگرد ہون" اسی طرح اُسکا شوہر پرقلیس معترف تھا کہ مین نے دنیا مین جتنے کام کیے ہین اور جو کچھ عزت و ناموری حاصل کی ہے سب میری بی بی اسپاسیا کی جوتیون کا صدقہ ہے مین نے فصاحت و بلاغت اور پالٹکس کو دراصل اُسی سے سیکھا ہے"

اسپاسیا نے یہی نہین کیا کہ علما و فضلا کے لیے ایک عالمانہ کلب قائم کیا - بلکہ عورتون کو بھی آداب معاشرت سکھانے کے لیے اُس نے ایک زنانی صحبت قرار دے رکھی تھی - جس مین تمام معززین اثینہ کی بیبیان اور شریف گھرانون کی خاتونین آتین - اور اُس سے تہذیب و آداب اور نفاست و تمیزداری کا سبق لیتین - اسپاسیا کو بت تراشی - تعمیر - اور مصوری کا خاص شوق تھا - چنانچہ انھین فنون کے باکمالون کی دستکاری کے اعلیٰ ترین نمونون سے اُس نے اپنے قصر کو سجا رکھا تھا جو لوگ ان نفیس اور دلچسپ فنون مین ترقی کرنے کی کوشش کرتے - اُن کی وہ بڑی قدر کرتی - اور جہان تک ممکن ہوتا اُنھین مدد دیتی - اثینہ کے اعلیٰ ترین اوج و عروج اور اُسکے علم و حکمت کے شباب کا زمانہ یہی خیال کیا جاتا ہے جب عنان حکومت پرقلیس کے ہاتھ مین تھی اور علم و ادب کی مربی گری اسپاسیا کر رہی تھی - یہ سب کے نزدیک مسلم ہے کہ پرقلیس یونان مین علم و فن - ادب و شاعری - اور سامانِ عیش کی ترقی کا سب سے بڑا مربی تھا - اور اُن علمون اور فنون نے جیسی ترقی اُسکے عہد مین کی کبھی نہ کی تھی - خود پرقلیس یہ قبول کرتا ہے کہ مین نے جو کچھ کیا مین نے نہین میری بی بی اسپاسیا نے کیا - اس سے صاف نتیجہ نکلتا ہے کہ یونان مین جو کچھ

ہوا سب اسی عدیم المثال عورت کی ایک لازوال برکت ۔ اور اُس کے حسن کی ایک یادگار کرشمہ سازی تھی ۔

حسن کی کرشمہ سازی یہی نہین ہے کہ عورت اپنے حسن کے جادو سے کوئی ہنگامہ پیدا کرادے ۔ اُس نظر فتان سے کوئی فتنہ اُٹھ کھڑا ہو ۔ حسن کی کشش سے دنیا مین بُرا بھلا جو نمایان کام ہو جائے وہی حسن کی کرشمہ سازی ہے ۔ یہ اسپاسیا کا حسن ہی تھا جس نے تمام باکمالون کو اُسکی صحبت مین جمع کیا ۔ اور اُنھین ترقی و اظہار کمال پر آمادہ کر دیا ۔ پرقلیس کو پرقلیس بنایا اور اثینہ کو اثینہ ۔

ان سب کمالون ناموریون ۔ فیاضیون ۔ اور کامیابیون کے ساتھ اسپاسیا کی بدقسمتی یہ تھی کہ وہ اثینہ کی رہنے والی نہ تھی ۔ جس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ پرقلیس کی جائز بی بی نہین تسلیم کی جاتی تھی ۔ وہان تو نکاح کے لیے شرط تھی کہ باہر کی لڑکی نہ ہو ۔ پھر اسپاسیا کو کوئی اپنے لیڈر کی شریف اور شرعی بی بی کیونکر خیال کر سکتا تھا مگر باوجود اسکے اُسکی عظمت وشان ۔ اُسکے حسن وجمال ۔ اُسکی عقل و دانائی ۔ اُسکی دلربائی و رعنائی ۔ اُسکی ہمہ گیری علم ۔ اور اُسکی اسی طرح کی صدہا خوبیون نے عام لوگون مین اُسے ایسا ہردلعزیز بنا دیا تھا کہ کسی کو اُسپر اعتراض کرنے یا طعن و تشنیع کی جرأت نہ ہوتی تھی ۔ مدت تک یہی حال رہا ۔ اور کوئی اُسکے خلاف نہ تھا ۔ مگر تھوڑے زمانے کے بعد بعض لوگون کو اُس پر حسد آیا ۔ اُنھون نے اُسکے خلاف ایک سازش کی ۔ اور یکایک شہر مین مشہور ہو گیا کہ اسپاسیا کے مزاج مین بے انتہا غرور آگیا ہے ۔ اور اُسکی نخوت اس درجے کو پہونچ گئی ہے کہ اثینہ کی شریف بیگمون اور معزز خاتونون کو اپنے سامنے ذلیل سمجھتی ہے ۔ جاہل عورتون مین یہ خیال آگ کی طرح پھیلا اور تمام اثینہ والیون کو یقین آگیا کہ وہ ہماری تحقیر و تذلیل کرتی ہے ۔ عورتون کی عداوت ہمیشہ بے بنیاد باتون کو جھنڈے پر چڑھا دیا کرتی ہے ۔ اور پھر اندر ہی اندر اُس مین نئی نئی باتین پیدا ہونا شروع ہو جاتی ہین ۔ چنانچہ اب آناً فاناً شہرت ہو گئی کہ اسپاسیا سے انکفورس فلسفی اور فیدیاس مصور سے ناجائز تعلق ہے ۔ یہ خبر زور و شور سے پرقلیس کے گوشگذار کی گئی ۔ مگر اُس نے اسے محض اتہام خیال کیا ۔ وہ جلوت و خلوت مین اور اندر باہر ہر جگہ اسپاسیا کو اپنے پہلو مین دیکھا کرتا تھا

بدگمان ہوتا تو کس بنا پر؟ مگر لوگوں کو اس پر چین نہ آیا اور برہم مزاج لوگوں نے مشتعل ہو کے ایسا ہنگامہ مچا دیا کہ وہ بیگناہ حکیم تو جان سے مار ڈالا گیا۔ اور معقول ہمیشہ کے لیے جلا وطن کر دیا گیا۔ پرقلیس نے اُن دونوں کے بچانے کے لیے لاکھ جتن کیے۔ کوئی کوشش اور تدبیر اُٹھا نہ رکھی۔ مگر عام شورش کو کسی طرح نہ دبا سکا۔ اور وہ دونوں قابل قدر صاحبان کمال اُس سے ہمیشہ کے لیے چھوٹ گئے۔

اب لوگوں نے خود اسپاسیا کو ملزم قرار دے کے سزا دینا چاہی۔ پرقلیس کو اس سے بے انتہا آزار پہونچا۔ اور آریوس پاغوس کے سامنے بی بی کی برأت ثابت کرنے کے لیے اُس نے اپنی فصاحت و بلاغت اور زور بیان کا کمال دکھا دیا۔ ایسی تقریر کی کہ سامعین محو اور نقش حیرت تھے۔ پرقلیس بڑا بہادر اور ضابط و متحمل مشہور تھا مگر اس موقع پر جب اُس نے دیکھا کہ میرے الفاظ دشمنوں کے دل پر اثر نہیں کرتے تو تقریر کرتے کرتے دل بھر آیا اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ اس سے پہلے اُس کی بہن اور کنواری بیٹی پر یہی الزام عائد کیے گئے تھے۔ اُن کی برأت میں بھی اُسے تقریر کرنا پڑی تھی۔ اور بڑی بے رحمی و سفاکی کے ساتھ اُس سے چھڑا کے جلا وطن کی گئی تھیں۔ مگر اُسکے استقلال میں فرق نہ آیا تھا۔ لیکن پاکدامن و باکمال محبت والی بی بی کی حمایت کرتے وقت دل اختیار سے باہر ہو گیا۔ اور زار و قطار رونے لگا۔ اور آخر رو دھو کے اُسے سزا سے بچا ہی لیا۔ پرقلیس کی نسبت کہتے ہیں کہ ساری عمر میں فقط دو بار رو دیا تھا۔ ایک تو اس موقع پر اور دوبارہ اپنی چھوٹی لاڈلی بیٹی کے مرنے پر۔

دشمنوں کو اسپاسیا کے خلاف شورش مچانے کا زیادہ تر موقع اس لیے مل گیا کہ وہ پرقلیس کی دوسری بی بی تھی جس سے اثینیہ کی بیاہتا بی بی کو طلاق دے کے اس نے شادی کی تھی۔ اسپاسیا نے اگرچہ اپنے اخلاق۔ اپنی فیاضیوں اور اپنی نیکیوں سے سارے اہل اثینیہ کو اپنا گرویدہ بنا لیا تھا۔ مگر پھر بھی وہ باہر کی عورت تھی۔ قومی اور وطنی مخالفت کا ہنگامہ بلند ہوا تو سب خلاف اور دوست دشمن ہو گئے۔

پرقلیس پر اُس کا اس قدر اثر پڑا ہوا تھا کہ تاریخ میں بعض الزامات جو اُسے

دیئے گئے ہیں وہ بھی اسپاسیا ہی کی جانب منسوب کیے جاتے ہیں - پرقلیس کی پالیسی یہ تھی کہ اسپارٹا والوں سے ہمیشہ لڑائی جاری رکھی جائے - اس اصول پر اُس نے جو سلسلۂ جنگ چھیڑا تھا ستائیس برس تک جاری رہا - یہ لڑائی جنگ پیلے پون نیشیا کہلاتی ہے ؛ اور اکثر مورخین کا خیال ہے کہ اسکو پرقلیس نے اسپاسیا ہی کے کہنے سے چھیڑا تھا - مگر محقق مورخون کو مستند بنا دن پر اس سے قطعاً انکار رہے -

اسی لڑائی کے دوران مین اثینہ مین ایک طاعون پیدا ہوا اور یہ حالت ہو گئی کہ مکانات در کنار سڑکین اور تہخانے تک لاشون سے پٹے پڑے تھے - اسی طاعون مین پہلے پرقلیس کے تمام اعزا و اقارب مبتلا ہو کے مرے - اور آخر ۴۲۹ قبل محمد (۴۲۹ قبل مسیح) مین وہ خود بھی اسی طاعون کی نذر ہو گیا -

اسپاسیا زندہ بچ رہی - اور اُسوقت اُس کی عمر اکتالیس سال کی تھی - بیوہ ہونے کے چند روز بعد اُس نے ایک تاجر سے شادی کر لی - اُس مین کوئی ذاتی خوبی نہ تھی مگر اسپاسیا ایسی نامور عورت تھی کہ اُسکی وجہ سے اُسکے شوہر کو بھی لوگ عزت کی نظر سے دیکھنے لگے - اور تھوڑے ہی زمانے مین بی بی کی تعلیم سے وہ بھی ایک زبردست مقرر اور نامور اسپیکر ثابت ہوا - جسکی یونان مین بڑی شہرت تھی -

اپنے اس دوسرے شوہر کو بھی اسپاسیا نے اگرچہ ایک ذی کمال نامور بنا لیا مگر اُس کی اصلی نمود اور کامیابی کا زمانہ وہی تھا جو پرقلیس کے ساتھ گذرا - اور جس طرح دنیا اُس کے اُس دَور کو کبھی نہ بھولے گی ویسے ہی وہ بھی اپنے اُس ترقی و ناموری کے عہد کو کبھی نہ بھولی ہو گی -

## حمیدہ بنت نعمان بن بشیر

یہ اُس زمانے کی ایک صاحب جمال خاتون ہے جب عربون نے ترقی اسلام کے طفیل مین دنیوی عروج حاصل کر کے اپنی سوسائٹی کو نہایت ہی متمدن اور اپنی معاشرت کو تہذیب و آداب کا بہترین معیار بنا لیا تھا - حمیدہ ہجرت کی پہلی ہی صدی مین تھی اور سوسائٹی کے آداب و اخلاق مین شہرت حاصل کرنے کے ساتھ ایک بیمثل شاعرہ خیال کی جاتی تھی - باپ کے گھر مین جو اکثر ممالک کے گورنر رہے تھے

اپنی دو بہنوں ہند اور عمرہ کے ساتھ پل کے بڑی ہوئی - پڑھا لکھا - اور شعر و سخن مین نمود حاصل کی - جب اُسکے اشعار لوگون مین پسند کیے جانے لگے تو اپنے حسن و جمال اور اپنی قابلیت پر ناز کرنے لگی - اور دل مین یہ خیال پیدا ہو گیا کہ "ہمچو من دیگرے نیست" کسی کو اپنے برابر اور اپنا ہم پلہ نہ جانتی - نتیجہ یہ ہوا کہ شوہر کو خطرے مین نہ لاتی - اُسے اپنے سے ذلیل و حقیر خیال کرتی - اور جس کسی سے شادی ہوتی اُس کا ناطقہ بند کر دیتی - اُس مین کوئی عیب نظر آیا - اور اُس نے اُسے طشت از بام کرنا شروع کیا - یہان تک کہ اُس کی شوخ زبان سیفِ بُران کا کام دینے لگی - اور شرفاے عرب اُس کے اس حربے سے خوف کھانے لگے -

اتفاقاً حارث بن خالد جو امراے عرب مین تھے - خلیفہ عبد الملک بن مروان سے ملنے کے لیے دمشق مین آئے - نعمان بن بشیر اُن دنون شام کے شہر حمص کے والی تھے - حمیدہ باپ کے پاس تھی مگر اُسکے حسن و جمال اور اُس کی طباعی و سخن سنجی کی دمشق مین دھوم ہو رہی تھی - حارث نے جو اُسکے صفات سنے تو نکاح کا شوق ہوا - اور بغیر اسکے کہ کسی سے مشورہ کرین نعمان کے پاس حمیدہ کے لیے اپنا پیام بھیجدیا - نعمان نے فوراً منظور کر کے عقد کر دیا - اور حارث اُسے رخصت کرا کے اپنے گھر لے گئے - نکاح کو چند ہی روز ہوے تھے کہ میان بی بی مین بگڑی - اور حمیدہ نے چھوٹتے ہی میان کی ہجو کہ ڈالی - جو اُسکی زبان سے نکلتے ہی تمام لوگون مین مشہور ہو گئی - یہان تک کہ وہ اشعار عبد الملک کے بھی گوشگذار ہوے - حارث نے بھی جواب مین ہجو کہی - مگر اُن کے اشعار مین وہ لطافت اور شوخی کہان سے آتی؟ اُن کے شعر ایسے پھیکے اور بدمزہ رہے کہ کسی کو لطف نہ دیتے - اور حمیدہ کے اشعار ہر ادنیٰ و اعلیٰ کی زبان پر ہوتے - جب یون زور نہ چلا تو حارث نے جھنجھلا کے اُسے طلاق دیدی - مگر افسوس جو رسوائی ہو چکی تھی وہ قیامت تک کے لیے لوحِ زمانہ پر لکھ گئی -

اب روح بن زنباع نے جو اُس عہد کا ایک نامور سپہ سالار اور ارکانِ دولت مین سے تھا حمیدہ سے شادی کی - ابھی اسکو زیادہ زمانہ نہین ہوا تھا کہ روح کے گھر مین کوئی تقریب پیش آئی - اُس مین اُنکے قبیلۂ بنی جذام کے تمام لوگ جمع ہوے - اور حمیدہ اُنھین پردے سے جھانک جھانک کے دیکھنے لگی - یہ بات

روح کو ناگوار ہوئی - برہمی کے ساتھ اندر آئے اور اُسے بُرا بھلا کہا - اس کا جواب حمیدہ نے تمسخر کے لہجے مین یہ دیا کہ "تمھارے قبیلے والون سے حلال تعلق پیدا کرنا تو مجھے گوارا ہی نہین ہے حرام بھلا کیا کرون گی؟" روح کو یہ فقرہ بہت ہی ناگوار ہوا - اور بھرے رہنے لگے - رُکا دیکھا تو حمیدہ نے اُنکی بھی ہجو کہہ ڈالی - اب نتیجہ یہ ہوا کہ باہر بازار مین روح کی جو صورت دیکھتا بے اختیار وہ شعر اُسکی زبان پر جاری ہو جاتے - روح بھی ایک مسلّم ادیب اور شوخ طبع شاعر تھا جواب ترکی بہ ترکی دیا - اور لوگون کو اُسکے شعرون مین خوب مزہ آیا - حمیدہ نے اور شعر کہے - روح نے بھی زیادہ زور طبع دکھایا - اور میان بیبیون مین خوب نوک جھونک ہونے لگی - اور اوپر والے لطف اُٹھانے لگے -

آخر کار دُو بدُو کی نوبت آگئی - اور دونون میان بیبیون نے آمنے سامنے بیٹھ کے ہجو کہنے مین بدیہہ گوئی کا کمال دکھانا شروع کیا - حمیدہ ایک شعر کہتی روح اُسی دم اُسی قافیے مین جواب دیتا - ہوتے ہوتے روح کی طبیعت داری نے جواب دے دیا - اور بی بی کی سخن آفرینی کے مقابل بغلین جھانکنے لگا - یہی دن تھا جب سب کو نظر آگیا اور یقین ہوگیا کہ روح کی شاعری حمیدہ کو نہین پہونچتی - اس مقابلے مین غالب آنے کے بعد حمیدہ نے دو شعر فی البدیہہ اپنی تعریف اور اپنی فضیلت مین کہے - اُن کا جواب طبیعت پر زور ڈال کے روح نے ایسا دیا کہ حمیدہ لا جواب ہوگئی -

ایسے میان بی بی زمانے نے کبھی کاہے کو دیکھے ہونگے جو گھر مین ہم بغل اور پبلک مین ایک دوسرے کے حریف و دشمن ہون - مذکورۂ بالا مناظرے کے بعد بھی دونون مین برابر چوٹین چلتی رہین - اور اب پھر حمیدہ نے ہجو گوئی مین ایسا زور باندھا کہ روح کا ناطقہ بند ہوگیا -

ایک دن حمیدہ نے روح کی طرف خطاب کر کے کہا "تم بنی جذام مین کیسے ہو؟ حالانکہ تم مین تین باتین ایسی ہین جو قبیلۂ بنی جذام کے کسی شخص مین نہین ہو سکتین - اول تو تم کالے اور سانولے ہو اور بنی جذام سانولے نہین ہوتے - دوسرے تم بزدل اور نامرد ہو - اور بنی جذام کے لوگ اکثر بہادر ہوتے ہین تیسر

تم مین حسد اور رقابت کا مادّہ بہت ہے۔ یہ بھی بنی جذام مین نہین ہوا کرتا۔" روح نے جواب دیا" تم بکا کرو۔ مین قبیلۂ جذام کے شریف ترین گھرانے کی یادگار ہون۔ اور شرافت مین کوئی میرا مقابلہ نہین کر سکتا۔ رہی بزدلی۔ تو سنو۔ میرے پاس فقط ایک جان ہے۔ دو ہوتین تو ایک کو بے جگری سے خرچ کر ڈالتا۔ لیکن جب ایک ہی ہے تو پھر اُس کی حفاظت نہ کرون تو کیا کرون؟ اب تیسری بات کا بھی جواب سُن لو۔ بیشک مجھ مین جوش رقابت ہے۔ مین نہین چاہتا کہ میری چیز پر کوئی اور بھی تصرف کرے۔ اور عورت کے بارے مین تو میرا جوش حد سے گذر جاتا ہے۔ کیونکہ جورو اور عورت چیز ہی ایسی ہے کہ اُس مین دوسرے کی ذرا سی شرکت بھی انسان سے نہین برداشت ہو سکتی۔ خصوصاً جس مردکی جورو تمھاری سی گدھی ہو جو نیک و بد کو بھی نہین جانتی تو وہ ہر وقت اُس کی نگرانی نہ کرے تو کیا کرے؟"

بہرحال روح سے اُس سے روز جھگڑا رہتا۔ لیکن باوجود ان تمام جھگڑون کے روح کو حمیدہ کی یہ سرکشی کی ادا کچھ ایسی بھا گئی تھی کہ سب باتین گوارا کرتا مگر طلاق نہ دیتا تھا۔ ایک دن حمیدہ کی شوخ ادائیون پر ایسا بگڑا کہ کہا" یا اللہ! اگر حمیدہ میرے بعد زندہ رہے تو اِسے ایسے شوہر سے سابقہ پڑے جو کس کس کے اسکے منہ پر تھپڑ لگائے اور اسکے آغوش مین میٹھ میٹھ کے قے کرے۔" بعض وقت زبان سے جو کلمہ نکل جاتا ہے بے پورا ہوے نہین رہتا۔ یہ بھی اُسی قسم کی بات تھی جو روح کی زبان سے نکلتے ہی حمیدہ کی قسمت مین لکھ گئی۔

مگر باوجود اس طرح کوسنے کے روح حمیدہ کو چھوڑتا نہ تھا جو شاید اس خیال سے ہو کہ اگر مین طلاق دون گا تو یہ مہر کی رقم کھڑے کھڑے وصول کر لیگی۔ مگر حمیدہ عاجز آ گئی تھی۔ اور اس اُدھیڑبُن مین تھی کہ اُس سے طلاق لے کے کسی اور سے نکاح کرے۔ چنانچہ جب روح نے کسی طرح نہ چھوڑا تو قاضی کے سامنے اُس نے خلع کی درخواست پیش کر دی۔ قاضی نے دیووشن کے فیصلہ اُس کے موافق کیا۔ اور اُسے روح کے عقد سے آزادی ملی۔

روح کے پنجے سے چھوٹنے کے بعد مدت تک حمیدہ اکیلی رہی اور اُسے بیوہ کی سی زندگی بسر کرنا پڑی۔ جس کا سبب یہ تھا کہ اُسکے لیے کسی کا پیام ہی نہ آتا تھا۔

# نامور مصنفین کی مقبول تصنیفات

یعنی مولوی محمد حسین صاحب آزاد، علامہ شبلی نعمانی، مولوی نذیر احمد صاحب دہلوی، سر سید احمد صاحب، مولینا حالی پانی پتی، نواب محسن الملک، میاں بشیر احمد خلف الرشید مولوی نذیر احمد صاحب، مصورِ غم علامہ راشد الخیری، مصورِ فطرت خواجہ حسن نظامی، حکیم محمد علی صاحب تلمیذِ رشید و جانشینِ سعید علامہ شبلی مرحوم یعنی مولوی سید سلیمان صاحب ندوی، ادیبِ زمانہ و مورخ یگانہ مولانا مولوی محمد عبد الحلیم صاحب شرر مدظلہ العالی وغیرہ قابل مصنفینِ زمانہ حال و ماضی کی تصنیفات و تالیفات ہماری دکان سے طلب کی جا سکتی ہیں نقد قیمت روانہ فرمانے پر یا بذریعہ وی پی تعمیلِ ارشاد ہوگی۔ اگر کوئی کتاب خدانخواستہ دکان پر موجود نہ ہوئی تو حتی الوسع تلاش کر کے بہم پہنچا دی جائیگی ختم ہو گئی ہو گی تو مجبوری ہے، نیز دنیائے ادب و اخلاق کی مشین یعنی مرزا سلطان احمد صاحب ریٹائرڈ اسسٹنٹ کمشنر کی جملہ تصانیف بھی ہم سے طلب فرمائیں، خان احمد حسین خان صاحب چیف اڈیٹر مشہور و مقبول رسالہ شباب اردو کی نظمیں اور اخلاقی ناول و سراغ رسانی کے ناول بھی ہم سے مل سکتے ہیں۔

جلد دلگداز بابت ۱۸۸۱ء و ۱۸۸۹ء جو اردو ادب اور انشا پردازی کی جان ہیں جن سے جن صاحبوں نے فائدہ اٹھایا وہ آجکل کے مشہور مصنف اور نامور ادیب بن گئے جن کی سطروں کا معاوضہ بلا مبالغہ پونڈ ہوتے ہیں، اگر جلدی ان جلدوں کو طلب نہ کر لیا گیا تو پہلے کی طرح پھر یہ کسی قیمت پر بھی نہ مل سکیں گی کیونکہ بہت تھوڑی تعداد میں طبع ہوئی ہیں نیز شاعرانہ و عاشقانہ مضامین جو مولانا کے دلگداز میں آج تک نکلتے رہے ہیں مولینا موصوف کی ترمیم و اضافہ سے طبع ہو رہے ہیں جو عنقریب انشاء اللہ تعالٰے تیار ہو جائیں گے شائقینِ ادب و دلدادگانِ لٹریچر پہلے ہی سے درخواستیں روانہ فرمائیں تو نایابی کے اندیشہ سے محفوظ رہیں گے۔ فہرست کتب بغیر ایک آنہ کے ٹکٹ آئے روانہ نہ ہوگی

المشتہران

## عبد الرشید اینڈ برادر تاجران کتب لوہاری دروازہ لاہور

کتبہ خوش رقم لاہوری

TITLE PRINTED AT THE NATIONAL ART PRESS, LAHORE.